بسم اللہ الرحمن الرحیم

بہاریہ مین ہوا گر ساقیا گلاب قلم
عروسِ فکر کو دکھلائیگا شباب قلم
قلم بناؤن جو منقارِ عندلیب کا مین
لکھا ہی وصف جو اوس سروِ بیر قامت کا
صفت لکھون اگر اوس چشمِ نیمخوابکی مین
خیالِ زلف مین مانند شاخ سنبل تر
ریاضِ دہر مین ہی بعد رنج راحت بھی
یہی اشارہ ہی اب چشمِ مستِ ساقی کا
اگر مری گلِ مضمون کی وہ صفت پوچھی

گھلی ہے عنبر سی بنی شیشۂ شراب قلم
کری مداوسی کیون کر نہ اب خضاب قلم
نہ بوستان کی سوا پھر لکھی کتاب قلم
بنا ہی مصرعِ شمشاد کا جواب قلم
ہو مثل سبزۂ خوابیدہ مستِ خواب قلم
ریاضِ فکر مین کھاتا ہی پیچ و تاب قلم
کہ پھول کھلتی ہین ہوتا ہی جب گلاب قلم
کہ وصفِ کشتی مے مین چلی شتاب قلم
صریر سی وہ مین بلبل کو دی جواب قلم

عوض مداد کی ٹپکین گلاب کی قطری
و گل لکھی تو بنی شیشۂ گلاب قلم

لکھی جو آتشِ گل کی صفت مین مصرعِ گرم
ہمای اوجِ سخن کو کری کباب قلم

بنائی ہر رگِ گل کو برنگ موجِ شراب
جو برگِ گل پہ لکھی نسخۂ شراب قلم

بہار پہ خط گلزار سی لکھون اشعار
قلم بناؤن مین بلبل جو ہو گلاب قلم

لکھون گا وصف صبا آبشار گلشن کا
جو سطحِ آب ورق ہو تو موجِ آب قلم

الٰہی ہاتہ جلین اوسکی آتشِ گل سی
بہار مین جو کری باغبان گلاب قلم

بیاضِ گردنِ جانان کی گر لکھون تعریف
تو کیون دکھای نہ شبو کی آب و تاب قلم

نہین ہی سرکشی اچھی کہیدِ گلبن سے
کہ دیکھہ لی ہی سرِ شیشۂ گلاب قلم

لکھونگا مطلعِ روشن غزل کا ای گویا
تراشی سیری لیی تیغِ آفتاب قلم

## مطلع

لکھی جو اوس رخِ تابان کی آب و تاب قلم
بنائی صفحۂ کاغذ کو آفتاب قلم

لکھی جو سنبلِ مشکین کے پیچ و تاب قلم
کری مداد کو مانندِ مشکناب قلم

صریرِ کلک مین عالم ہو شورِ قلقل کا
تراشیی جو پی نسخۂ شراب قلم

عروسِ فکر اوٹھاوے اب اپنے مونھہ سے نقاب
ہوا انکی کی قلمدان سے بیحجاب قلم

صریر کرتی ہی فاتو بسورۂ یکا سول
ہزارون لکھتا ہی مضمون لاجواب قلم

جو شرح دیدۂ تر سی سحاب سے کاغذ
گرای بجلی لکھی دل کا اضطراب قلم

جو حسنِ شاہدِ معنی نہ حیرت افزا ہو
رکھی نہ مونھہ پہ کبھی صفحے کی نقاب قلم

لکھون جو صفحے پہ آوارگان عشق کا حال
پھرے بگولی کی مانند ہو خراب قلم

نہ کیون تدرو مضامین ہون جا بجا پرّانے
ہی روشنی مین بہ از شمع ماہتاب قلم

بسانِ خیمہ ہی ہر بیت اس قصیدے مین
کہ اپنی نال کی رکھتا ہی یان طناب قلم

کری اصر برسے وصف ادمین رخ کتابی کا
رکھی یہ نوکِ زبان مطلبِ کتاب قلم

یہ کیا ہی دخل کوئی بات بچکی رہجائے
کہ صید ساری ہین مضمون او رعقاب قلم

نہ کام لکھنی سی ہی ای جنون پہنچی
رکھی ہی طاق پہ مدت سے یان کتاب قلم

خیال اگر خطِ مشکین کا ہو دمِ تحریر
تو لی مداد لکھی نامے کا جواب قلم

کہو فلک سی تصدق ہو مثل پروانہ
کہ وصفِ رخ سی بنا شمع ماہتاب قلم

بیاضِ چشم پہ لکھون مین حسرت دیدار
اگر بنی مژہ دیدۂ پر آب قلم

کہون مین دیکھہ کی قلمین رخ خط یار
کتابی چہری سی پیدا ہوئی کتاب قلم

نہین ہی ڈر مجھی روز حساب کا زاہد
نہ لکھہ سکی گا مری جرم بیحساب قلم

ق

ہماری خط کو اگر پڑہ کی یار ای قاصد
اوٹھای ہاتہ مین اپنی پی جواب قلم

نہ چل سکی کبھی مانند پای خواب آلود
ہو بخت خفتہ کی خوبی سی مست خواب قلم

صدای تار ہی نال قلم مین او مطرب
لکھی جو تیری صفت بنگیا رباب قلم

اگر لکھون صفتِ چشم مست ساقی مین
بنائی دائرون کو ساغرِ شراب قلم

لگائیگا مجھی نیزی یہی ہی بس تعبیر
دلی مین یار نی مجکو میان خواب قلم

جو وصفِ زاغِ کمان لکھی او شکار انداز
تو اپنی ہاتہ مین ہو صورتِ غراب قلم

میں وہ ہون شاعرِ معجز رقم سن اے بلبل
صریر سے تری نالون کا دی جواب قلم

اگر ڈبوئی شنجرف مین لی تحریر
یقین ہی صورتِ گلگون چلی شتاب قلم

بھلا ہی فائدہ کیا ایسی ہرزہ گوئی سے
زبان خراب نکر خانمان خراب قلم

غزل کو چھوڑ کے لکھ مدحِ شاہ عرش جناب
بہت خطائین ہوئین کچھ تو کر صواب قلم

## مطلع

چلے جو بہر صفتہای بوتراب قلم
تو رشک سے کہے کعبہ ایان مین باتراب قلم

نہ مدحِ ساقیِ کوثر مین کیون ہو مست خرام
دوات جام ہی اور کیفیِ شراب قلم

قلم ہی مدحتِ حیدر کو شاخِ سندرہ بہان
تراشتی ہین نیستان کی شیخ و شاب قلم

قلم مین گل کی ہین گل اوس مین ہین گل خورشید
جو باغ بزم علی مین ہو باریاب قلم

رقم کری دُرِ دندانِ شاہ کی اوصاف
اگر دوات مین پانی گہر کی آب قلم

جوابِ نامہ پہ میری علی کی کہینچ شبیہ
خدا کی واسطے اتنا تو کر ثواب قلم

بہشت سی ہو سوا مرتبہ نیستان کا
لکھی جو مدحِ امیرِ فلک جناب قلم

ہوئی اشارہ حیدر سی رجعتِ خورشید
کیا نبی نی اگر قرصِ ماہتاب قلم

بس اب حضور مین کر عرض ایسی دو مطلع
ہر ایک جسمین ہو مصرعِ لاجواب قلم

## مطلع

رقم کری جو تیرا جود بیحساب قلم
گہر فشان نہو کیون صورتِ سحاب قلم

ہی تیری فیض کی لکھنی سے فیضیاب قلم
عذاب بہی ہو جو لکھنا لکھی ثواب قلم

رقم ہوا نہ ترا جودِ بیشمار ذرا — اگرچہ ہو گئی فرسودہ بیحساب قلم

اگر لکھون تری دریائے فیض کی تعریف — روان ہو صفحے پہ مانندِ موجِ آب قلم

یقین ہی نالِ قلم بھی طلا کا تار بنی — اگر لکھی تری زر بخشی کا حساب قلم

فلک کی ساتون ورق گرچہ ہون زرد و سیاہ — تو کبھی لکھ نہ سکا جودِ بیحساب قلم

بہار صفحۂ گلبرگ پر لکھی تری مدح — چمن مین اس لیی ہوتا ہی بس گلاب قلم

ابھی ہو شبہ لوح و قلم ملائک کو — رقم کری جو تری مدح کی کتاب قلم

ہما ہوا ہی تری مدح سی وہ ای مولا — جو میرے ہاتھ مین تھا صورتِ غراب قلم

صفت تری در دندان کے گر بیان کرنی ہی — زبان دھوئی کو مانگی گہر کی آب قلم

لکھون مین شرح جو تیری کلامِ رنگین کی — کری مداد کو رنگینی سی شہاب قلم

ہی تیری مدح کا غفلت مین بھی خیال مجھی — بسان نبض ہی جاری میان خواب قلم

مین رشکِ گلشنِ جنت کہون بستان کو — جو وصفِ شیرِ خدا مین لکھی کتاب قلم

لکھون تری سرِ مجروح کا جو مرثیہ مین — تو چاہی اشکِ سیہ روئی خونِ ناب قلم

ہوا ہی جس سی کہ تحریر دفترِ تقدیر — وہ تیری ہاتھ مین ہی یا ابوتراب قلم

صفت لکھون مین اگر تیری ابرو و نینوں کے — تو میرے ہاتھ مین ہو شمعِ ماہتاب قلم

لکھا جو نام ترا لوح پر ہوا ممتاز — کہ چوبِ خشک کو حاصل ہوا خطاب قلم

ہوا تو دست بقبضہ نہ حرفِ حق کلما — زمین پہ تونی رکھا یا ابا تراب قلم

جو تیری دشمنِ موذی کا نام مین لکھون — تو کھائی سانپ کی مانندِ پیچ و تاب قلم

چلیگا تیری عدو کی لیے جو صورتِ تیر
صریر کلک سی ہو شور الامان پیدا
لکھی جو وصف تری قہر شعلہ افشان کا
صریر کلک سی زہرہ ہو آب آتش کا
تری نسیم عدالت سے ای کرم گستر
شہا یہ تیری عدالت کا گرم ہی بازار
جو تیری تیغ عدالت ہو دستگیر شہا
اوٹھائے سر جو تری حکم کی بغیر کبھی
یہ خوف شرع ہی میخانے سکے اوٹھی بطِ مے
خمون کی توڑنیکا حکم ہی تو ہیبت سے
یہ خوفِ شرع ہی ظاہر مین کوئی نام نہ لے
اگر نہ شمع بنی دزد شمع کو سولے
جو ذوالفقار کا پرتو پڑی تو ہو جائے
جو آب تیغ کی تیزش لکھون تو کرنی لگی
ہلال کو جو کہون موجِ آب تیغ علی
ہون آب تیغ کی مضمون سی حرف دو ٹکڑی
صفت مین لکھہ کی تری ذوالفقار کے شاہا

کمان کی خانے مین کہی گا پاتراب قلم
جو صفحے پر لگی لکھنے ترا عتاب قلم
بنائی طائر مضمون کو بھی کباب قلم
اگر لکھی صفتِ شعلۂ عتاب قلم
ریاضِ خلد مین ہوتا نہین گلاب قلم
کبھی ہوا نہ سر شمع ماہتاب قلم
تو سر کو دزد حنا کی کری شتاب قلم
سر فلک کو کری تیغ آفتاب قلم
نہ لکھہ سکے کبھی وصفِ شراب ناب قلم
شکستہ لکھتا ہی لفظ خُم شراب قلم
سدا شراب کو لکھتا ہی آفتاب قلم
تو اوسکی سر کو کری خنجرِ عتاب قلم
سپر سپہر کی اور تیغ آفتاب قلم
بسان طائر مذبوح اضطراب قلم
سر سپہر ہو مثل سر حباب قلم
اگر لکھی خط توام سی وصف آب قلم
بامتحان جو پھینکون میان آب قلم

ق

تو دہار پانی کی چو رنگ مچھلیونکا کری — حسام موج بنی ہو سر حباب قلم

بیان ہو کس سے تری ذوالفقار کے تعریف — که دو زبانین ہین تیسر ہی لاجواب قلم

لکھون مین وصف جو دلدل کا تو پی تعظیم — خمیده ہو کی بنے حلقۂ رکاب قلم

شہا لکھون مین فلک تاز یا جو دلدل تجھے — گمان ہو برق کا ایسا چلی شتاب قلم

تری فرس کی فلک تازیان لکھین جو نگر — مجال ہی که چلے ہمرہ رکاب قلم

اوڑیگا کاغذِ بادی کی طرح اک کاغذ — که بادپا کی صفت لکھی گا شتاب قلم

اگر لکھون تری دلدل کی گرم رفتاری — شہا روان ہوا بھی صورت شہاب قلم

فلک خرام تری اسپ کی کری تحریر — کہ فلک کو ماه لکھی ہالی کو رکاب قلم

قصیده ختم کر اب لکھ دعائیہ اشعار — بس اپنی تہہ مین گویا اوٹھا عتاب قلم

رقم کرون مین اگر بیت بہر استدعا — ردیف و قافیہ اوسکا ہو مستجاب قلم

الٰہی تا که رہی صفحۂ جہان قائم — الٰہی تا که رہی دہر مین کتاب قلم

جہان مین شاه ولایت کی دوست ہین جتنے — بجز ثواب نه اونکے لکھے عذاب قلم

جو دوستو نکو سمجھتے ہین دشمنان علی — تو اونکے سر کو کری تیغ بوتراب قلم

علی کا صفحۂ عالم مین جو که دشمن ہو — تو رو سیه کری اپنی طرح شتاب قلم

لکھا کرون مین سدا وصف ساقی کوثر — پیالۂ ذائری ہون کیفی شراب قلم

اگر مرون مین الٰہی تو خاک سی میرے — ہر اک کفن پہ لکھی نام بوتراب قلم

## قصیده در مدح حضرت خاقانِ زمان خدیو گیہان ابو المظفر

معز الدین شاہ زمن نصیر الدین حیدر بادشاہ غازی زاد ملکہ و سلطنتہ

برنگ گل جسے اب دیکھیے وہ خنداں ہے | بہار عیش سے ہندوستان گلستاں ہے

بنایا ہند کو گلشن بہار نے ایسا | کہ شوق سیر مین سرو چمن خراماں ہے

بہار باغ مین کیا کیا کھلا رہی ہے گل | شگفتہ غنچہ منقار عندلیباں ہے

چمن مین گر کبھی اشارہ جو سوئے نخل حنا | تو ساتھ اشارے کی انگلی برنگ مرجاں ہے

ریاض دہر مین پھرتے تو سایے کی صورت | مراد دل عقب آرزو شتاباں ہے

چمن مین بات جو کیجے تو منہ سے پھول جھڑین | اب ان دنون مین یہ فیض بہار بستاں ہے

زمین پہ دانہ جو پھینکا تو گر کے نخل ہوا | نمو کی سعی سے صیاد سخت حیراں ہے

گرا زمین پہ اگر کوئی موتیے کا پھول | صفا سے گوہر غلطاں کیطرح غلطاں ہے

کہین ہے آئنے سے صاف تر زمین چمن | کہ اوس سے سبزہ نارستہ تک نمایاں ہے

پڑا ہے عکس یہ پتلی کا وقت نظارہ | جو داغ لالے مین کہتا ہے عین بہتاں ہے

نہال گلشن تصویر بھی ثمر لائین | بہار کا چمن دہر مین یہ فرماں ہے

لگا ہے جو شجر بارور مین آکر سنگ | نگین کیطرح حلی و سمین شجر نمایاں ہے

ہے شوق گل مین عجب رنگ آج یہ گلچین کا | جو دیکھیے تو گریباں بشکل داماں ہے

نسیم جانب گلشن چلے یہ کہتی ہوئے | اگر ہو آتش نمرود دم مین بستاں ہے

زبان حال سے کہتی ہے موج نکہت گل | اب ان دنون یہ ہجوم گل گلستاں ہے

جگہہ نہین ہے کہ گردش ہو چشم نرگس کو | جو کبھی بے حرکت مین آئے عین بہتاں ہے

ہوا ہی قمری سی نالہ اگر کوئی موزون
چمن کی فیض سے وہ رشک بوستان ہے،

پڑہا ایک مطلع رنگین غزل کا ای گویا
چمن ہی سبزہ سے آب و آن جانان ہے

## مطلع

بہار گاہ یہ مطرب جہان گلستان ہے،
پیالہ دیجیو ساقی کہ جوش باران ہے،

لپٹ لپٹ کی مزی خوب بادہ کش لوٹین
کہ شاخ تاک لپٹنی مین عشق پیچان ہے،

یہ کہد و قمری سی رفتار کی اوڑای مزے
کہ شوق سیر مین شمشاد تک خرامان ہے،

وفور آتش گل سی ہی شاخ گلبن شمع
ہوئی پتنگ جو بلبل ہزار دستان ہے،

کہان تلک بھری دامن مین گل اٹھا گلچین
چمن مین خرمن گل اوسکی تا گریبان ہے

نگاہ گرم جو پڑتی ہی عندلیبون سے
تو نازکی سی گل تر گلاب ریزان ہے

نکل کی سیخ سی اوڑنی لگی ہین مرغ کباب
دم مسیح جو باد بہار بستان ہے

حروف سے خط مسطر ہون جیسی پوشیدہ
اسی روش سے روش زیر سبزہ پنہان ہے،

قلم مین لپٹی ہی بالیدگی سی وقت رقم
ہر ایک سطر مگر شاخ عشق پیچان ہے

دکہا دکہا کی رخ و زلف گہتی مین گلرو
اگر وہ ہی چمنستان یہ سنبلستان ہے

زمین پہ جہوکی سی دوڑ کے ہاتہہ گلچین نے
کہ اپنی سائے پر اوسکو خیال ریحان ہے

ہوا کی جہوکی سی اوڑ کر گرا جو یوسف گل
تو چاہ باغ عنادل کو چاہ کنعان ہے

نسیم پہرتی ہی مانند خضر گہتی ہوئی
کہ دست شاخ مین گل جام آب حیوان ہے

بجای بادہ ٹپکتی ہی تاک سی مستی
پیالہ دیجیو ساقی کہ عرستان ہے

سجا ہی کہی ہر اک گھر کو خانۂ باغ اگر — ستون خانۂ شمشاد باغ یکسان ہے
نہ کس طرح سی گلستان ہند ہو سرسبز — کہ دست فیض شہنشاہ مثل باران ہے
یقین سیر کو اب آئی بلبل شیراز — گل نشاط سی ہندوستان گلستان ہے
سمجھہ کے دار امان آتی ہی یہان خلقت — کہ شہر کشتی نوح و زمانہ طوفان ہے
سپہر ملک مین ہو کیون نہ ہند برج حمل — کہ خانۂ شرف آفتاب تابان ہے
سپہر مرتبہ سلطان نصیر دین حیدر — ہی بادشہ جو کوئی تو وہ شاہ شاہان ہے
زمین کی طرح قدمبوس آسمان ہوتا — مگر وہ منتظر حکم شاہ دوران ہے
ہر اک صدف رخ دریا پہ ہی حباب آسا — کہ دست شاہ درافشان برنگ نیسان ہے
نہ کسطرح کہی اوسکو جہان شاہ جہان — زمین کی طرح فلک اوسکی زیر فرمان ہے
اب ایسی شاہ کا گویا ہوا ہون مین شاگرد — کہ جسکی ملک معانی بہی زیر فرمان ہے
بہ از ہما مری ہاتھہ آئی طائر مضمون — سبب یہ ہی مرا اوستاد فخر شاہان ہے
ہر ایک شعر مرا بنگیا ہی سلک گہر — کہ کلک شہ دم اصلاح گوہر افشان ہے
بنین ہین مرغ سلیمان جو طائر مضمون — یہ فیض تربیت غیرت سلیمان ہے
وہ کس طرح نہ بہلا شاعرون مین ہو ممتاز — کہ جسکی شعر مین اصلاح شاہ دوران ہے
اب اسکو رہنی دی کر مدح اپنی عالی کی — خدا کی فضل سی جو آج شاہ شاہان ہے
پڑہون حضور معلی مین اوسکی اک مطلع — کہ مین ہون غیرت خاقانی اور وہ خاقان ہے

مطلع

تو وہ ہی شاہ تنِ ہند کی لیی جان ہے
فروغ دیدۂ ایران چراغ توران ہے

نہ تخل ہی چمن سلطنت مین قد تیرا
کہ جسمین برگ عدالت ہی بار احسان ہے

ہی تیری سائے مین شاہا ہر اک قوی و ضعیف
کہ آفتاب کو نزدیک و دور یکسان ہے

نہین ہے کچھ ترے دریا دلی سی نسبت اوسے
کہ موج صفحۂ دریا پہ خطِ بطلان ہے

جلا کی خاک کری چاہی پھر کری سرسبز
غضب مین برق ہی تو اور کرم مین باران ہے

تری کرم سی شہا مالک عیش و راحت مین
دلِ کشادہ و طبع شگفتہ ارزان ہے

عطا کرا ب تو زر و سیم مہر و ماہ کی طرح
کہ آسمان پی دریوزہ شکل دامان ہے

گدا سی تیری لبِ لعل اگر سخن گو ہون
بس ایک بات مین وو مالک بدخشان ہے

چمن مین گذری ہی شاید تری نسیم قبول
کہ خار و گل مین بھی اک لطف چشم و مژگان ہے

مثالِ قیصر و خاقان ہین غاشیہ بردار
ہی مرتبے مین جو دارا وہ تیرا دربان ہے

ہوا ہی جب سے طلوع آفتاب عدل ترا
کتان مین ابر کی مانند چاند پنہان ہے

جو دیکھی سایۂ بز کو وہین فرار کری
ہر ایک شیر مین گویا رمِ غزالان ہے

نسیے قصور نہین دستِ شانہ خشک ہوا
کسیکی زلفِ سیہ اندنون پریشان ہے

جہان کو تیغ حوادث سی کسطرح ہو گزند
کہ چار سمت کا چار آینہ نگہبان ہے

دعا مین وہی کی تجھی شب کو سوتی ہی خلقت
ہر ایک در کی لیی دزد مثلِ دربان ہے

کسی غریب کے گھر تک بھلا کب آئی چور
کمندِ موج لیی سیل بھی گریزان ہے

شہا ہی بازی تری آگی تیغ بازی بھی
سرِ عدو و خمِ تیغ گوی و چوگان ہے

فرار دستِ عدو کیون نہ سیکھی پاؤن سے — کہ تیغ قبضی سی سر جسم سی گریزان ہے

خرید کیجیے کوڑی کے مول دے کر — متاعِ جانِ عدو آج کل یہ ارزان ہے

ترا عدو جو سکندر بھی ہی شہا بالفرض — تو ڈرسی صورتِ عکس آئینے مین پنہان ہے

عدو کے قبضے سے نہ لے چھینے تیغ ہاتھہ سے — ترا وہ جذبۂ آہن ربا کے فرمان ہے

کمان سی تیر ترا نکلے کیا پرای شکار — کہ جو ہی صید وہ قربان تیری قربان ہے

بجای پر نکل آئے ہین استخوان سے — ہمای تیر کی ڈرسی یہ صید لرزان ہے

کیا ہی حکم جو تونی نہ رہنی پای شراب — خمون کو توڑ کی ہر بادہ کش گریزان ہے

اسی سی کہنی لگی آفتاب وسی شاعر — کہ نام مَی نہ کوئی لی ترا یہ فرمان ہے

لگے نہ بحر جہان مین کچھہ اوسکا تھل بیڑا — کہ بحر کشتی مَی قہر تیرا طوفان ہے

یہی ہی ڈر نہ کوئی دیوے شراب سی تمثیل — فلک پہ دیکھیے تو آفتاب لرزان ہے

عوض مین غنچی کی توڑین لگا بنیان بلبلین — بہارِ شرع سی ہندوستان گلستان ہے

پیالی ٹوٹتی ہین آپ مثل جام حباب — ترا یہ رعب ہے یہ حکم ہی یہ فرمان ہے

لکھین جو تختِ مرصع کی تیری تعریفین — تو خامہ دو زبان آج گوہر افشان ہے

لکھون مین تخت کو اور نگِ رنگارِ سپہر — تو اوس پہ جلوہ نما شکل مہرِ تابان ہے

جواہر اوسمین چمکتی ہین اخترونکی طرح — فلک ہی تخت ترا چتر ماہِ تابان ہے

دُرِ خوش آب مین یاقوت لعل کا ہی جو عکس — بجا ہی کہیے اگر آب مین چراغان ہے

طلا کو آتشِ یاقوت تابِ آب کری — مدام ہے کہ گہِ تخت آفتابِ ...ہے

عیان ہی آتش یاقوت تخت پوس سے یون | چراغ جیسی کہ فانوس سی نمایان ہے
کچھہ اوسکے پاس نہین احتیاج شمع و چراغ | کہ اوسمین ہر گہر شب چراغ رخشان ہے
جہان کو تخت پہ ہے اب گمان کشتی نوح | کہ فرط آب گہر اوسکے گرد طوفان ہے
ہی موج آب گہر تخت سے سمند تلک | فروغ آتش یاقوت تا بدخشان ہے
ق تری سمند کی تعریف کیا بیان کرون | مدام ابلق ایام جسپہ قربان ہے
جبین کو دیکھہ کی گرمی بال کو دیکھو | سحر عیان ہی ادہر شب ادہر نمایان ہے
زمین کو دامن گلچین کیا ہی پہیر پہیر کر | نشان اوسکے یہہ گل میخ کا گل افشان ہے
ق ترا سمند کری دوڑنیکا کیونکر عزم | تمام عرصہ دہر اوسکو تنگ میدان ہے
قدم قدم جو چلی وہ تو سب لگین کہنے | کبھی نظر سے ہی پنہان کبھی نمایان ہے
ق شہا نہین ہی یہہ ہو جہ آسمان پہ ہلال | بتاؤن کیا کہ منجم کی عقل حیران ہے
تری سمند نے اوڑکر وہان جو ماری ہی ٹاپ | نشان نعل کا نون آج تک نمایان ہے
ق ہر ایک اسپ سمجھتا ہی اپنی زیست سے و | ترا کمیت تو جیوا انکو آب حیوان ہے
کہون غزال تری بادپا کو مین کیونکر | کہ اوسکے سامنے بی حس رم غزالان ہے
پھرا ہی جلد وہ اپنا ربع مسکون مین | کہ اوسکا عکس جہان تہا وہین نمایان ہے
ق کہون مین شب تری فیل سیہ کو شب قدر | اور اوسپہ ہودج زرین مہ درخشان ہے
سوار ہو تو عماری فیل مین جو کبھی | تو کہیے برج شرف مین یہہ ماہ تابان ہے
یہہ جلد دوڑی کہ پل مین نگہہ سی غائب ہو | اگرچہ ڈیل مین وہ مثل چرخ گردان ہے

کریگا نفی عدو کو ترے یہہ ثابت ہی — کہ دو نو دانتون سے اک شکل لا نمایان ہے

ق

جو دیکھون فیل فلک تبہ کو تری تو کہون — برنگ کوہ یہہ ای خسرو جہانبان ہے

نہین ہین دانت یہ فرہاد کی ہین دست دراز — نہین ہی سونڈ یہ شیرین کی زلف پیچان ہے

دعا کیواسطے گویا اوٹھاتو اہے ہاتھہ — صفت کا اوسکی بیان تجھسی غیر امکان ہے

الٰہی تا رہی گل سی محبت بلبل — بہار لطف سے جب تک جہان گلستان ہے

ریاض دہر مین جبتک رہی گل خورشید — الٰہی تا کہ گل ماہتاب تابان ہے

دکھائی دی گل رعنا کی طرح تاب و رنگ — خوشی سی تا کہ یہہ طاؤس چرخ رقصان ہے

ہمیشہ عارض و گیسو کو تا کہین شاعر — اگر یہہ ہی چمنستان و سنبلستان ہے

رہین فلک پہ یہہ جبتک ثوابت و سیار — زمین تا کہ یہہ گردان سپہر گردان ہے

ہمیشہ عمر دراز خضر کا تا رہی ذکر — جہان مین تا کہ یہ ظلمات و آب حیوان ہے

سپہر آئی نظر جب تلک کہ بازیگاہ — ہلال و مہر مین تا لطف گوی و چوگان ہے

الٰہی تا رہی اے رنگ زرنگار سپہر — زمین تا شہ خاور کی زیر فرمان ہے

رہی مدام تو با تخت و تاج و جاہ و حشم — کہا کری تجھی خلقت یہ شاہ شاہان ہے

## قصیدہ در مدح حضرت خاقان زمان خدیو کیہان ابو المظفر معز الدین شاہ زمن نصیر الدین حیدر بادشاہ غازی زاد ملکہ و سلطنتہ

ہی جلوہ دندان لب جانان کی برابر — رکھی ہین گہر لعل بدخشان کی برابر

ابرو نہین قاتل تری مژگان کی برابر — خنجر ہین رکھی تیغ صفاہان کی برابر

روتا ہون کہ مر سا تہہ ذرا ہنستی ہو تم
بجلی ہہی چمکتی رہی باران کی برابر

جس طرح کہ ہو سبزہ بیگانہ چمن مین
یون بزم مین ہم بیٹھی ہین جانانکی برابر

روٹھا ہی جو وہ مجہسی تو کرتا ہون سماجت
ہان ان پہ ہی سرہا تہہ زنخدان کی برابر

اوسکی لب جان بخش پہ ہرگز نہین مسّی
ظلمات ہی یہہ چشمۂ حیوان کی برابر

بن تیری ہر ایک زخم کو گلگشت چمن مین
شبنم ہی نمک گل ہی نمکدان کی برابر

مژگان کی محبت نہین جاتی مری دل سے
نشتر کو سمجھتا ہون رگ جان کی برابر

ہون ابرو جانان کی تصور مین جو گریان
ہی ابر مژہ قبلیکی باران کی برابر

کیا خنجر کی نالو نکو مری نالی سی نسبت
ہو زاغ کہان مرغ خوش الحان کی برابر

جب وو نگا بہ جائیگی یہہ کشتی گردون
ہر اشک ہی یہان نوح کی طوفانکی برابر

آوارہ وہ ہون بعد فنا گنبد مدفن
گردش مین ہی گنبد گردان کی برابر

ثابت ہے رخ یار و لب لعل سی مجھکو
ہی باغ ارم ملک بدخشانکی برابر

او تیر فگن نالی کرین نی کی طرح ہم
پیکان لگی آکی جو پیکان کی برابر

روتا ہون مین اون ہاتہو نکو آنکھو نسی لگا کر
دریا ہی روان پنجۂ مرجان کی برابر

کسکا عرق افشان ہے ببہو کا سا یہہ چہرہ
بجلی مری نظرون مین ہی بارانکی برابر

لائیگا شب خون یہہ سر کشور دل پر
سرمہ جو ہی خانم صف مژگان کی برابر

کیون کر کہون پیشانیکی افشان کو ستارے
جب ماہ نہو چہرۂ تابان کی برابر

تو موتیو نکا ہار اگر پہنے تو کہیے
ہی عقد ثریا مہ تابان کی برابر

جو ساتھہ رہا نیک کی وہ نیک بنا ہے — ای حور ترا سایہ ہی غلمان کی برابر

آلنس میں روان لب پہ ہی دم چاک گریبان — ہی کون تری بی سر و سامان کی برابر

جب خال سیہ دیکھے رخسار پہ کہیے — ہندو کوئی بیٹھا ہی مسلمان کے برابر

چھالون نے مری پاؤن کے آنکھون پہ جگہہ کی — سمجھے ہین ہر اک خار کو مژگان کی برابر

وہ رشک پری جاے جو گلگشت چمن کو — ہو تختۂ گل تخت سلیمان کی برابر

پروانہ بنی فاختہ اور شمع بنی سرو — یار آئی تو ہو بزم گلستان کی برابر

میری غزل گرم کا اب مطلع روشن — ہی مطلع خورشید درخشان کی برابر

## مطلع

روتا ہون کھڑا مین در جانان کے برابر — نہرین ہین روان روضۂ رضوان کی برابر

گل کھا کی بنا ہون مین گلستان کی برابر — نالی ہین مری مرغ خوش الحان کی برابر

ہر چند کہ موزون ہی ترا سرو بھی قمری — لیکن نہ سری سرو خرامان کی برابر

کہتا ہی خضر دیکھہ کے سرخی تری لب کی — خون کسکا ہوا چشمۂ حیوان کی برابر

قربان ہے سر ایسی اسیری کے رہا ئے — یوسف مرا آیا در زندان کی برابر

ایسا ہے جلا دیکھہ کے تیرا قد و قامت — ہی سرو چمن سرو چراغان کے برابر

تم کشتونکی مدفن پہ جو آؤ تو سمجھکر — لیجا ئی کوئی ہاتہ نہ دامان کے برابر

یہہ عشق نی کیا آگ لگا دی ہی اٹھی — دوزخ بھی نہین سینۂ سوزان کی برابر

ہی موج ہوا تہ کہان شاخ خمیدہ — ہے اک غنچہ پہ پیکان کی برابر

بوسہ ہین لی لونگا مسلمان ہون اے بت
عارض کو نہ کہیو کہین قرآن کی برابر

دامن کو جہٹک کر وہ روانہ ہو ہیہات
پونہچا نہ میرا ہاتہہ گریبان کی برابر

وہ تیر لگا یار کہ ہو وی لب معشوق
قربان ہون آکر تری قربان کے برابر

گولی سی لگی آگی جو ٹوٹا کوئی تارا
اور ہی مہِ نو خنجر عریان کی برابر

عارض پہ نظر کر کی جو پیشانی کو دیکھو
خورشید ہے گویا مہِ تابان کی برابر

کچہہ مجہہ کو غزلخوانی سی ہرگز نہین حاصل
ہر چند فصاحت مین ہون سحبان کے برابر

بہتر ہی یہی اپنی مین آقا کا کرون وصف
تا ہو نہ کوئی مجہسے سخندان کی برابر

یعنی وہ جو ہی شاہِ جہان حاتم دوران
خاقانی مین ہون اوس خاقان کی برابر

مطلع پڑہون ایسا ہی مین اب اوسکی صفت مین
رنگینی مین جو ہو چمنستان کی برابر

مطلع

گھر تیرا ہی جنت کی گلستان کی برابر
چاؤش ہین دروازے پہ رضوان کی برابر

ہی ایک ترا آینہ بردار سکندر
دارا تری دروازے کی دربان کی برابر

جو خاک تری در کی ملی منہ کو تو ہوجاے
ابرو سہ نور رخ مہ تابان کی برابر

پتہر پہ کری تو جو نظر لعل بنی وہ
کہہ تجہے خورشید درخشان کی برابر

قطرہ جو کبہی ابر کفِ جود سی ٹپکے
رتبے مین وہ ہو گوہر غلطان کے برابر

ہو نالی قلم کیون نہ رگ ابر گہر بار
مضمون ترے بخشش کے ہین نیسان کے برابر

اک دم مین جسے چاہی فلک پر تو چڑہا دے
ذرے کو کری مہر درخشان کی برابر

گر خرمن بخشش سے کرے دانہ عطا تو
ہر مور کہی مین ہون سلیمان کی برابر

پھل پاتی ہے تلوار تری باغ کرم سے
پہولون سی سپر ہے چمنستان کے برابر

ہے تیری زبان موجۂ دریاے سخاوت
اور ہاتھ گہر ریزی مین نیسان کی برابر

کیا تیری عدالت سے قوی پیر ہوے ہین
ہر زال ہے اب رستم دستان کے برابر

بخشی ہے تری زور حمایت نے یہ طاقت
ہر طفل ہے اب سام و نریمان کے برابر

گلی کا جہان کوئی نگہبان نہین ہے
وان گرگ سے تا شیر ہے چوپان کے برابر

رہتا ہے شرر آب مین اب صورت مرجان
ہے شمع کا بہی چور نگہبان کے برابر

تا حسن عدالت کا ہو پاسنگ دم و زن
خورشید ہمیشہ رہی میزان کے برابر

چورون کی طرح ہاتھ لگی ورزد حنا ہے
اللہ رے فرمان ترے فرمان کی برابر

دروازے کہلے چین سے کیا تی ہے خلقت
ہے روزن در دیدۂ دربان کے برابر

ایسی ہے تری عہد مین اسلام کی عزت
ہے رشتۂ تسبیح رگ جان کے برابر

جو طوف تری در کا کرے ہے وہی حاجی
تیرا ہے مکان کعبۂ ایمان کے برابر

گر تیری شجاعت کا کرون حال مین تحریر
بن جاے قلم خنجر بران کی برابر

افسانہ کہون گر تری شمشیر دو دم کا
دشمن کو سلاؤن وہین میدان برابر

تلوار تری روز وغا برق نظر آئی
سر دشمنون کی قطرۂ باران کے برابر

گر کاٹ سناؤن مین تری تیغ دودم کا
ہو ملک عدو شہر خموشان کے برابر

ہے دوست کو تلوار تری نوح کی کشتی
اور آب عدو کی لیے طوفان کی برابر

بجلی گری دشمن پہ جو ہو عکس فگن تیغ ‏ سایہ بہی ہی اک برق درخشان کے برابر

ہی اسپ فلک سیر ترا غیرت خورشید ‏ دانٹی تو اگر اوسکو تو بس ہٗ کی برابر

جای کبھی مشرق کبھی مغرب پہ وہ چہلاوا ‏ بجلی سا کبھی گنبد گردان کی برابر

اوڑنی مین اگر کبھی تو وہ شنک پری ہی ‏ خصلت مین جو دیکھو تو ہی انسان کی برابر

ہی فیل سیہ مست ترا رشک شب تار ‏ تو نام خدا ہی مہ تابان کی برابر

دیکھی جو کوئی اوسکو تو اک کالی گھٹا ہی ‏ ہی گرم روی برق درخشان کی برابر

رفتار ہی یہہ تند کہ غایب ہو نظر سی ‏ گو ڈیل مین ہی گنبد گردان کے برابر

جس عرصے مین سو بار وہ پہر آئی جہان مین ‏ پہونچی نہ نگہ چشم سے مژگان کی برابر

دانتون کو اگر دیکھیے دو شمعین ہین روشن ‏ خرطوم سیہ ہے شب ہجران کے برابر

تو ماہ ہی اور فیل ترا شکل فلک ہی ‏ ہو درج ہی سو برج مہ تابان کے برابر

گویا کی زبان ہی تری اوصاف مین قاصر ‏ ہی گرچہ سخندانی مین حسان کے برابر

وہ بندہ ہون ای میری خداوند اکبر اپنا ‏ سر کاٹ کی رکھدون ترے فرمان کے برابر

گر سو ہون زبانین مری مثل گل صد برگ ‏ ہو شکر نہ تیری گل احسان کے برابر

سر رکھہ کی زمین پر وہ دعا مانگون خدا سے ‏ جو پہونچا بھی عرش کی دامان کے برابر

جب تک ہی بقا ساری خدا کی خدایا ‏ تا حورین پہرین خلد مین غلمان کے برابر

دشمن ترے ہی پامال رہین صورت سبزہ ‏ پہنچی نہ خزان تیری گلستان کی برابر

ہو ایسی تیری مدت اقبال کو رفعت ‏ پہونچی نہ فلک بہی تری دامان کی برابر

## قصیدہ در مدح حضرت خاقان زمان و خدیو گیہان ابو المظفر معز الدین شاہ زمن غازی الدین حیدر بادشاہ غازی زاد ملکہ و سلطنتہ

خیالِ نرگسِ میگون جو تھا دمِ تحریر
ہوئی ہی قلقلِ مینای می قلم کی صریر

وہ مست ہون کہ مری خاک کا ہی مے سی خمیر
پلایا ہی مجھے طفلی مین دخترِ رز نے شیر

خیالِ سنبلِ خط مین جو ہون مین وحشی
قلم کی طرح مری نقشِ پا بنین زنجیر

زبان سی گو نہ کہا حال ناتوانی کا
شکستِ رنگ سی کرتا رہا ہون مین تقریر

فتادگی مری منظور کلکِ قدرت تھی
جبین نقشِ قدم پر لکھا خطِ تقدیر

وہ شوخ طفلی مین کرتا تھا مشق بہتان کی
صریرِ کلک پہ رکھتا تھا تہمتِ تقریر

نظر پڑی تری بسمل کی جب سی بیتابی
مژہ کی شکل ہی جنبش مین جوہرِ شمشیر

فلک کے پار ہوئی اپنی آہِ نیم شبی
ہمارے تیر سے صیاد ہو گیا نخچیر

وہ کوہکن ہون کرون مین جو عزمِ کوہ کنی
تو آبِ تیشہ روان ہو بجای چشمۂ شیر

رقیب دیکھ کے کٹتے ہین اس لیے ہمکو
کہ آبِ تیغ سی اپنی ہوئی ہی خاک خمیر

وہ ہم سخن ہو تو عیسی کا دم پھڑک جائے
یقین ہی معجزۂ لب سے بول اٹھی تصویر

مری سبب سے جنون کا ہی سلسلہ باقی
قدم سی ہی مری آباد کوچۂ زنجیر

کسیکی قامتِ موزونکا دھیان آئے اپنے
تو چاہیے غزلِ عاشقانہ ہو تحریر

### مطلع

ہنوز عشق جوان ہی اگرچہ ہون مین پیر
اک آفتاب ہی مثل سحر گریبان گیر

لکھون جو جبینی و زلف و ذہن کے مین اوصاف
کہین یہہ سب ہے الف لام میم کی تفسیر

کرون جو شرح جدائی تو ای کمان ابرو
جدا رہین لب سوفار سان لب تقریر

ہمارے ضعف کی تاثیر دیکھہ ای مجنون
دکہائی دیتی نہین صورت صدا زنجیر

کسیکی نرگس جادو نی مار ڈالا ہی
ہماری خاک ہی ہم چشم سرمۂ تسخیر

بتو جنون مین ہی یاد خدا نہین بھولا
مجھی ہی دانہ تسبیح دانۂ زنجیر

قدم اوٹھا نہین سکتا ہون یار تو آئی سے
سدا ہی مثل حنا پای غیر سی شبگیر

جنون مین ہی مجھی منظور ازبو شی ہی
مثال گیسوِ جانان ہی لی صدا زنجیر

ہوا حلال مین لی تیغ صورت ماہی
ہزار شکر نہین سر پہ منت شمشیر

ہسی جو رات ہے تو ہین ستارا اوسکی آنت
شفق جو سرخی لب ہی تو رخ ہی بدر منیر

چھوا جو ابرو کو دیکھا غضب سے قاتل نے
کمان ہاتہ مین لی ہینچی اوسنی مار اتیر

نہ لپٹین یار کی زلفین صبا چل آہستہ
کہی نہ کوئی کہ یوسف ہی بستہ زنجیر

و خفتہ بخت ہون کہائی جو غمان سے میری
نجاگی صورت اصحاب کہف پہر تکبیر

تم اس جفا پہ ذرا دیکھیو وفا میری
وہان زخم سی لیتا ہون بوسہ شمشیر

تری مژہ نی یہہ کی مشق ناوک اندازی
اوڑا جو چہرۂ عاشق سی رنگ بار اتیر

ہماری قتل ہی قاتل ہی کو نہین کچھ عار
مژہ کی طرح سی منہ موڑ لیتی ہی شمشیر

گہلایا آتش غم نی یہ ہمکو طفلی مین
مثال شمع بجا ہی استخوان سی شیر

فسانہ عشق کا ہی مثل زلف یار دراز
یہی ہی خوب کہ ہو مختصر ہی اب تقریر

کتاب عشق کو رکھدو نہیں طاق نسیان
قلم اوٹھا کی کرون مدح ایسی کی تحریر

کہ ہی وہ ابر سخاو شجاع و دریا دل
خدیو ہند و سلیمان وقار و کشور گیر

جناب اقدس سلطان ہر شاہ زمن
ملک سپاہ فلک رتبہ آفتاب نظیر

کرون حضور مین اب عرض ایسی وہ مطلع
کہ جسکا مطلع خورشید بہی نہوی نظیر

## مطلع

جو چاندنی ترا سایہ تو رخ ہی ماہ منیر
خدا کی فضل سی حکم آفتاب عالمگیر

تری کرم کی بدولت یہ مال و زر ہی حقیر
کہ خاک در کیطرح پائمال ہی اکسیر

نہ کیون ہو صورت درج گہر وہان سوال
کہ تو ہی بحر سخا تیرا فیض ابر مطیر

تری کرم سی گدا کی طمع ہوی ایسے
کہ مثل آب گہر ہو گئی ہی موج حصیر

زبسکہ ہی ترا دریای فیض طغیان پر
گدا نی آب گہر سی کئی ہین گہر تعمیر

تری بہار کرم کا یہہ فیض جاری ہے
نکل کی صفحے سی اوڑتی ہی بلبل تصویر

کیا ہی سرو کو آزاد تو نی گلشن مین
صفات بندہ نوازی ہو مجہسی کیا تحریر

لگی ہین نخل تصاویر مین بہی پہول و پہل
نہال ہین ترے بخشش سے گلشن تصویر

غریق آب گہر ہی فقیر کی کشتی
تری کرم سی ہوا پانی پانی ابر مطیر

طلب کری جو کوئی مشک اوسکو بخشی ختن
جو شال مانگی کوئی بخشدی اوسی کشمیر

جو دیکھی تیری سخاوت فلک کی اڑگئی ہوش
گدا کو گر فیض سی بخاکی کاسہ شیر

پہر ہی اک اوز بہی مطلع تری منقبت مین علام — شہا اگرچہ ہی قاصر مرا لب تقریر

## مطلع

یہہ بہی تری در دولت کی خاک کی تاثیر — کہ جس قصبہ کو دیکہو ہی صاحب اکسیر

ق

لکہی گا منشی گردون کہ اپنا حال تجہے — ترا وہ رتبہ ہی ای آفتاب عالمگیر

یہہ کہکشان کا نہین خط فلک کے صفحے پر — کہ عرضداشت کی مداوسنی کی شہا تحریر

دہ تیری عدل و حفاظت مین ایک لکہو مطلع — کہ جسکا مطلع ثانی ہی مہر عالمگیر

## مطلع

ہوی ہین تیری حفاظت سی بیخطر نخچیر — ہوا نہ زاغ کمان آج تک نشانۂ تیر

تری زمانی مین ظالم ہین بے سر وسامان — کمان چرخ کو دیکہو تو وہ بہی ہی بے تیر

تری نسیم کرم گر نہ اس چمن مین چلے — خراب پانی سی ہو مثل گلشن تصویر

تو چشم کرم سی جو اوسکی طرف نگاہ کری — ہلال سی بہی دو چندان ہوا آفتاب حقیر

ہوا وہ تیری اشاری سی جو نہو نا تہا — کہلا ہی ناخن ابرو سی عقدۂ تقدیر

تری غضب کی صفت مین لکہا ہی جو مطلع — تو مثل شور قیامت ہوئی قلم کی صریر

## مطلع

نگاہ قہر سی تیری بنی ہر اونگلی تیر — ابہی ہو طائر رنگ حنا تلک نخچیر

کبہی جو وہ تری بیحکم سر اوٹہاے ذرا — مثال طوق بنی ماہ نو فلک ہو اسیر

جو چشم مہر سی دیکہی تو ذرہ ہو خورشید — نگاہ کرم سی بنی ذرہ مہر عالمگیر

جلی اگر کوئی پروانہ شب کو احیانا — تو کاٹ ڈالی وہین سر کو شمع کی گلگیر

یہی سبب ہے جو گلگیر کاٹتا ہی سر — کہ درد شمع کو کیون شمع نی ندی تعزیر

مثال کاسۂ چینی وہ ہو تہی قالب — جو دیکھہ لی کہین خاقان چین تری تصویر

عدو تو کیا کہ ٹہرتی نہین ہی میان مین تیغ — ترا یہ رعب ہے ای سایۂ خدای قدیر

کہ جس طرح سی کوئی سانپ کینچلی ڈالی — نکل کی بہاگتی ہی یون نیام سی شمشیر

خجل ہو دیکھہ کی جوہر تری شجاعت کے — برنگ مورچہ شمشیر سی رواں ہو خمیر

نجومی دیکہین تجہی پالکی مین تو یہ کہین — کہ برج قوس مین آیا ہی آج مہر منیر

ہوا پہ ہو جو ترا تخت ای سلیمان جاہ — غبار اوڑ کی ندی پہر زمین ہی ابر مطیر

قلم ترا ہے کہ مری ہاتھہ سی نکل جائی — تری سمند کی چالاکی گر کرون تحریر

ہزار بار پہر آئی وہ ربع مسکون مین — نگہ کو تا مژہ ہوئی آئی مین تاخیر

فلک کے ساتون طبق ایکدم مین طی وہ کری — تری سمند کو کیونکر کہون نہ عرش مسیر

جو دیکہی اوسی نام خدا تو اوڑتا ہی — بجا ہی رنگ پریدہ سی گر کہی تصویر

اوسی ہی تار نگہ تازیانے سی افزون — جو دیکہی تو نکل جای صفحے سی تصویر

سوار فیل پہ دیکہین تجہی تو سب یہ کہین — کہ آج رات کو نکلا ہی مہر عالمگیر

لکہون وہ فیل کی تعریف مین نیا مضمون — قلم نی آج تلک جو کیا نہو تحریر

جو فیلبان ہے فرہاد تو ہی تیشہ کچک — پہاڑ فیل اگر ہی تو دانت چشمۂ شیر

بہ جلد رو ہی کہ ٹہری نہ ایکدم ہرگز — اگرچہ سطرین ہون مضمون فیل کو زنجیر

یہ خل کیا ہی تری مدح کر سکی گویا / تری صفت مین ہی قاصر شہا لب تقریر
اوٹھاؤن بہر دعا ہاتھ اپنی ای ولی / کہ تو ہی شاہ زمن مین ہون ترے در کا فقیر
الٰہی تا رہی قائم یہ آسمان و زمین / الٰہی تا کہ رہے آفتاب و ماہ منیر
فلک پہ تا رہین اختر زمین پہ آدم زاد / الٰہی تا کہ رہی برق و رعد و ابر مطیر
مژہ کو تیر کہین اور کمان ابرو کو / ہمیشہ یار کی زلفون کو تا لکہین زنجیر
نگاہ یار ہو یارب بلای جان جب تک / سواد چشم پری تا ہو سرمۂ تسخیر
کمان چرخ تری دوستوں کی ہو حلقہ بگوش / تری عدو کو لگائی شہاب ثاقب تیر
الٰہی شرق سی تا غرب تیرا حکم رہی / کہا کرین تجہی سب آفتاب عالمگیر

## قصیده

بہار نی یہ کیا گلشن جہان مین اثر / کہ کہل گی غنچۂ تصویر ہو گئی گل تر
خیال قامت جانان مین نالۂ عشاق / بنی ہین سرو دہن سی جہان ہوے باہر
زبسکہ خوف کف برگ کی ہی سیلی کا / جہان کی باغ سی اب ہو گئی ہوا صرصر
خزان غصے سے ہر اک مثل سرو ہی آزاد / سیہون کو غنچہ روش اب ہنسی سے ہو ٹہبر
خوشی سی پہول تو پہولی نہین سماتے ہین / نہال ہو گئی ہین گلشن جہان کی شجر
ہر ایک خار ہو سوزن برای بخیہ گری / بغیر لطف گریبان گل ہو چاک اگر
یہ نازکی ہی پگہلتی ہی آتش گل سی / گمان شمع ہے ہر ایک شاخ گلبن پر
زمین پہ گر گی نزاکت سی ہو گیا ہی کبود / وگرنہ سایۂ گل تہا برنگ گل احمر

پڑا ہی عکس جو تپلی کا وقت نظارہ
یہہ عندلیب کو ہی خوف اوڑ نہین سکتے
صفا روش کی نہین کچہہ بیان ہو سکتی
عجب نہین ہی جو ہون آہو فر کی شاخ سبز
زیادہ آئینے سی ہی صفا ہی ہر دیوار
کمال جوش یہ گلزار کی ہی رنگینی
سیاہی دیکہہ کی سنبل کے شام کا ہو گمان
غلط ہی یہہ جو مجہی ہی گمان شبنم کا
ہر ایک رنگ سی یہ ہو رہی ہی نیرنگی
جو نشہ می کا ہی پانی مین جوش مستی سے
ہر ایک مرغ نوا سنج ہی جو نغمہ سرا
یہ رنگ دیکہہ کی حیران ہوا ہین آئینہ دار
بہار فیض سے اوسکے ہی یہ جہان گلشن
محیط پنجہٴ مرجان سے ہی نکالی ہاتہہ
تمام خلق کو اوسنی زربس نہال کیا
بڑہون حضور مین اب لاجواب اک مطلع

ہوا ہی لالے کو وہ ناز کی سی داغ جگر
ہوا کی صدمی سی ہوتی ہین گل جو نیلوفر
نظر کرو تو پہسلنے لگے ہی پای نظر
کہ اب مثال تصاویر مین لگی ہین ثمر
ادہر سی صاف نظر آی جو کہڑا ہو ادہر
پڑی جو عکس گل تر تو لعل ہو پتہر
سمن کی دیکہو سپیدی تو جیسی صاف صبح
کہ یہہ اوترتی ہین گلگشت کے لیی اختر
کہ صاف رنگتی طاؤس طائران نظر
تو ہر حباب لب جو ہی صورت ساغر
تو تال دیتی ہین کہنای برگ سی بہی شجر
کہا خرد نی کہ ای سادہ لوح فکر نکر
ہی جسکی ابر سخا کا ہر ایک قطرہ گہر
سخی ہی دست سخا کی ہین اوسکے دست نگر
برنگ غنچہ ہی مفلس کے مشت مین بہی زر
اگرچہ وصف سدا غائبانہ ہی لب پر

مطلع

تری بہارِ کرم کا ہی فیض عالم پر
کہ پہل تو رکہتی ہی تلوار او پہول ابر

ہر ایک فیض سی تیری ہی زندہ جاوید
یہہ کیا ہی دخل کوئی ہو یتیم جز گوہر

فقیر در پہ ترے جو گیا بناؤ غنی
کہ تیری خاکِ قدم مین ہی کیمیا کا اثر

نسیم صبح کو گر حکم ہو حفاظت کا
نہ چاک ہووی گریبانِ غنچہ بارِ دگر

ذرا الم ہو کسیکو تو ہو زیادہ خوشی
جو نکلے آنکہہ سی آنسو وہین ہی گوہر

ہلال بنتا ہی تسلیم کو مہِ کامل
صباح آتا ہی مجری کو خسروِ خاور

نگاہِ گرم سی گلشن برنگ مجمر ہو
شمیم لطف سے بن جائے مثل گل اخگر

جہان کو ہی یہ تری چشم پرورش سے فقیر
کہ طفل اشک کو دامن ہی دامنِ مادر

تری تو عہد مین غم بہی ہی راحتِ جان سے
کہ سر کی کٹنی سی ہوتی ہی شمع روشن تر

مثالِ سرو بنی شمع باغ ہو محفل
کری جو بزم مین تیری نسیم لطف گذر

برنگ شمع ہر اک نخل جلنی لگ جائے
گذر کری سوے گلشن سموم قہر اگر

حجر بہی مثل شجر ہو گئے ہین سب سرسبز
بنی ہین سبزۂ تر سنگ سے نکلی شرر

تری قلم نی بہی لکہا نہ لفظ دلکو شکست
کسیکی دل شکنی تجہسے ہو بہلا کیونکر

ذرا جو سر کو اوٹہائی وہ تری حکم بغیر
ہلال گردنِ گردون پہ پہیرے خنجر

گمان سبکو ہوا برسہ کی پاس سے برق
گر ایک جا ہو رکہی تیری تیغ اور سپر

ترا جو اسپِ فلک سیر ہووے گرم خرام
ہر ایک ہووے اوسی دیکہہ دیکہہ کر ششدر

کوئی کہی کہ یہ بجلی چمکتی ہی بی ابر
کوئی کہی کہ یہہ شی ہی قیاس سے باہر

کوئی یہ کہنی لگی ہی سمند برق خرام
ابھی زمین پہ تہا جا تارہا ہی گردون پر

اگر تو شرق سی دوڑای اشہب جانب غرب
سمند وہم کی لی باگ کوئی اور بشر

قدم اوٹہاے جبتلک کہ باد پا تیرا
ادہر سی جائی ادہر اور ادہر سی آئی ادہر

جو تو سوار ہو ہاتہی پہ اور فوج ہو ساتہہ
تو کہیں تو ہی قمر فیل چرخ فوج اختر

نظر پڑا ہی ترا جب سی فیل چرخ خرام
کسیکی چرخ مین ہی عقل اور کوئی ششدر

ہر اک کو فکر ہی دونون مین کون ہاتہی ہی
کبہی نگاہ فلک پر ہی گاہ ہاتہی پر

ہی تیری وصف مین قاصر زبان گویا گی
کردن دعا پہ قصیدی کو ختم ہی بہتر

زبسکہ ہاتہ سی ہوتا ہی تیر سبکا بہلا
دعا یہہ مانگنی لازم ہی سبکو شام و سحر

الٰہی تاکہ رہی آسمان اور زمین
الٰہی تاکہ منور رہین یہ شمس و قمر

خدا کی فضل سی مانند دانۂ تسبیح
مدام ہاتہ مین تیری گردش اختر

## قصیدہ در مدح حضرتِ خاقانِ زمان خدیو گیہان ابو المظفر معز الدین شاہِ زمن غازی الدین حیدر بادشاہ غازی ادملکہٗ

ہوا ہی آتشِ گل سی یہ عالمِ گلزار
کہ نخل طور ہین گلشن مین اک قلم اشجار

عجب ہے نامِ خدا لطفِ رنگ خاکِ چمن
حنائی ہوتی ہین پای بتان ہم رفتار

نسیم گل بن ہی تاثیرِ معجزۂ عیسیٰ
نہ کوئی دیدۂ نرگس کو اب کبہی بیمار

خروشِ خندۂ گل اسقدر ہی گلشن مین
کہ کان تک نہین آتی نوای بلبل زار

گذر جو زاغ کا ہو تو برنگ طوطی ہو
عجب نہین ہے جو زنگی بہی ہو وین گلرخسار

جو گرد باد اوٹھی خاک سی بنی وہ سرو
چمن مین لائین اگر عندلیب کے تصویر
جو یادِ صبحِ بناگوش مین کرون مین آہ
زمین تو غیرتِ آئینہ ہی عجب کیا ہی
اوگا ہی خندۂ گل تخمِ اشکِ بلبل سے
بسانِ شمع کہ روشن ہو شمع روشن سے
خمیدہ شاخ ہر اک گل کی ہی تر اک سی
کہین نظر کی نہ صدمے سے نیلو فر ہو جائے
یہہ پاسِ ناز کی شاخِ گل ہی گلشن مین
برنگِ عارضِ خوبان ہین صاف دیوار
شراب و وش ہی گل جامِ غنچہ مینا ہین
چمن مین پھرتی ہی مستی سی لڑکھڑاتے ہو
یہ عندلیبون کے گاتے ہین نغمہ رنگین
ہمرنگِ شمع ہین گلچین کے اونگلیان روشن
فلک عطا کرے شبنم سی پھر او سے عینک
ہر ایک شاخِ گل تر ہی گردنِ طاؤس
دماغ سب کا فلک پر ہی اب عجب کیا ہی

چلی جو بادِ خزان بھی تو ہو نسیمِ بہار
تو صفحے سی وہ نکل جاتی ہی یہ جوشِ بہار
زبان تاک آتی ہی آتی بنی نسیمِ بہار
لگی جو بولنی طوطیِ سبزۂ گلزار
کہ کچھ تلف نہین کرتی بہار فیض آثار
رکھین جو شاخ ثمر دار پر عصا ہوئی بار
ہوا ہی رنگ بھی اپنا گلو تگی اوپر بار
نگاہ کر نہین سکتی ہی گل پہ بلبلِ زار
کہ دم چراتی ہوئی پھرتی ہی نسیمِ بہار
مثالِ گیسوئے محبوب سایۂ دیوار
نسیم لاتی ہی گردش مین ان کو ساقی وار
کسی روش پہ صبا اور کہین نسیمِ بہار
کہ رشکِ غنچۂ گل ہی ہر ایک کی منقار
زبس فروغ پہ ہی آتشِ گلِ گلزار
رکھی جو ضعفِ بصر چشمِ نرگسِ بیمار
چمن مین بوقلمون چلتی ہی نسیمِ بہار
اوڑے جو کہ شتابان جگر سی تیر

قلم بنا کی اگر کوئی شاخِ گلبن کا | خط غبار لکھی تو بنی خط گلزار
برنگِ شمع ہر اک نخل ہی عیاں اوس سے | مگر ہی غیرتِ فانوس باغ کی دیوار
چمن کی سبزے پہ آکر گرا جو شاخ سے پھول | سنا نہ تھا کبھی ہوتی گل پیادہ سوار
برنگِ تیر ہی شاخ برگ گل ہین پر | مثال مرغ خزان کو کیا چمن نے شکار
طراوت ایسی ہی گر چاک جیب گل کو سی | رواں ہو دیدۂ سوزن سے آب جو تار
ہر ایک شی مین رطوبت نی یہ کیا ہی اثر | بنا ہی کاغذ ابری برنگ ابر بہار
بہار دیکھی جو یہ مینی باغ باغ ہوا | بسان غنچۂ گل کھل گیا مرا دل زار
گل طرب سی ہوی شاد لیکہ بلبل طبع | خیال آیا کہ رنگین کہی کچہہ اشعار
کہ ناگہان یہ خرد نی کہا کہ اوسکی مدح | سبب سے جسکے ہی اس گلشن جہان کی بہار
صبا سی کہدو کہ اب برگ گل کی لای ورق | ہی اب مجہی نے نرگس قلم کی حاجت کار
عوض دوات کے لازم ہی غنچۂ سوسن | عوض مین آب کی شایان ہی شبنم گلزار
لکھوں مین مدح مین شاہِ زمن کے دو مطلع | کہ جسکے عقد ثریا بجان و دل ہو نثار

## مطلع

جو بیٹھا شاہِ زمن تخت پر بعز و وقار | تو چتر بنکے پھرا سر پہ گنبد دوار
جو ماہ رخ ہی ترا چاندنی قبا پر زر | گلی مین روکش مہر دین سے موتیونکا ہار
جو تیرا ابر کرم بحر پر ہو سایہ فگن | حباب مین ہون بسان صدف در شہوار
لگی جو سنگ کو ٹھوکر تری تو پارس ہی | قدم کی فیض سی اکسیر ہوے گرد و غبار

صبا کرے جو تری جود کا چمن میں بیان
تو گل صدف بنے شبنم بنے دُرِ شہوار

کروں میں عرض وہ رنگین مطلعِ ثالث
کہ جس پہ برگِ گلِ تر ہزار کیجے نثار

## مطلع

تری سحابِ کرم کا جو دشت میں ہو گذار
تو شاخیں آہوؤں کی سبز ہو کے لائیں بار

زمین پہ ہاتھ جو تو دھوئے اے سحابِ کرم
تو آب خاک کو کر دے طلائے دست افشار

جہان و اہلِ جہاں تیرے زیرِ دست ہیں سب
زمین پہ دستِ سخاوت ترا ہے ابرِ بہار

ہے ایک آینہ بردار تیرا اسکندر
مثالِ قیصر و خاقان ہیں تیرے خدمتگار

جو بیٹھے تخت پہ تو سب کہیں سلیماں ہے
ہوں دست بستہ کھڑے انس و جن یمین و یسار

اگر بلندیِ اقبال کا نظارہ کرے
سرِ فلک سے گرے آفتاب کی دستار

شہا تو ظلِ الٰہی ہے اور خلیفۂ حق
قدم جو کرسی پہ رکھے تو ہووے عرش وقار

چلی رکابِ سعادت پکڑ کے افریدون
بجا ہے گر کبھی ہو دارا کو غاشیہ بردار

رکھا جہاں کہ قدم تو نے اے سحابِ کرم
بنا ہے ابرِ درافشاں زمیں سے اوٹھ کے غبار

ہر اک صدف سے تھی آب نیساں سے درِ خوشاب
ترا جو دستِ سخاوت رہا ہے گوہر بار

کرے نہ جیب سحر چاک پنجہ سے خورشید
شمیمِ زلف جو ہو تیری حامیِ شبِ تار

گزند عہد میں پھر تیرے کس طرح ہووے
دہن میں رکھتی ہیں تریاق بدلے زہر کے مار

نسیم حفظ جو حافظ ہو تیری دریا پر
سرِ حباب پہ آوے نہ موج کی تلوار

کتان و ماہ رہیں مل کے اک جا میں
گیاہ و شعلہ ہیں یوں جیسے سنگ و شرار

یہہ عدل ہی کہ نکالی ہی گرگ ناخن سے — جو لگ کے ٹوٹ رہا پای گوسفند مین خار

یہہ عیش عدل سی ہی اب کہ صورت قطرہ — مگس بچاتی ہی سنا دیسی عنکبوت کا تار

ہوا سی صورت آتش چراغ روشن ہو — بسان دوست ہے دشمن ہر ایک کا غمخوار

نگاہ گرم سی دانی انار کی ہون شرر — شرار سنگ تم لطف سی دانہائے انار

بسان راغ کمان تیر سی نہ پونہچی گزند — اگرچہ مرغ کا ہو خانہ کمان مین گذار

رہی ہی آب سمندر کیطرح آتش مین — پلی ہی صورت ماہی میان آب شرار

ہزارون قلعی ہوئی ہین مفتوح تیری حکم سی یون — کہلین نسیم سی جس طرح غنچہ گلزار

کبہی ٹھہرین تری سامنی تری دشمن — اگرچہ ایک تو یکتا ہوا اور وہ لاکھہ ہزار

زمین تو مثل فلک بہاگی اور جیون اختر — مثال مہر جو نکلی پکڑکے تو تلوار

عدو کے سر نظر آتی ہین قطرہ باران سے — برنگ برق نکلتی ہی جب تری تلوار

زبسکہ ہی تری تیغ خمیدہ کی ہیبت — چلا نہ سر کو اوٹھا کر یہ گنبد دوار

ہمیشہ کاٹ کا اوسکی خیال رہتا ہی — ہی آگی آنکھون کے آٹھون پہر تری تلوار

عجب نہین ہی کہ دشمن بصورت احول — جو ایک شی کو کبھی وہ دیکھی دو دو کو چار

کمان قوس قزح ہی شہاب ثاقب تیر — فلک ہے تیر فگن ایک چاکر سرکار

ق
تری سمند کی کس سی بیان ہو چالاکی — مصورون کو ہی تصویر کہینچنا دشوار

ق
کفل پہ یعنی قرار جو گیا جو خامہ مو — نکل گئی وہین تصویر صفحی سی یکبار

تری سمند کا مضمون اور کوڑی کا — جو ایک بیت مین باندہی کوئی یہہ ہی دشوار

جو ہاتھ آئے ہی مضمون اوسکا اوڑ جائے — برنگِ طائرِ رنگِ حنا ہو آخر کار

ق مصور اوسکا پری چہرہ جب بناتا ہے — اور اوسکی کرتا ہی اعضا کو تب وہ ہشیار

نہین بناتا ہی پا اوسکی خوفِ جولانی سے — نہ گرد کھینچ لی جب تک کہ چرخ دیوار

گر اوسکی گرم روی کا بیان کرے کھینچ بھی — تو شکلِ برق بنی پھر مرا لبِ اظہار

عیان ہے صاف شبِ قدر سر کی چوٹی سے — طلوعِ صبح ہی اوسکی جبینِ پر انوار

ہوا کی دوش پہ گویا کہ سنبلستان ہے — ہی اوسکی گردنِ موزون پہ یال سنبل بہار

دُم سیاہ ہی یون جلوہ گر عقب مین — کہ درمیان مہ و مہر ہی عیان شبِ تار

پھر آئی روی زمین ہر سنا گام اوس مین — کہ جیسی صفحۂ قرطاس پر پھرے پرگار

یقین ہی سیکڑون فرسنگ اوسکی جائے صدا — لگا ہی ساز مین مطرب موی یال کا تار

شہا صفت تری توسنکی مجھسی کب ہو بیان — خوشا وہ مرکبِ عالی کہ جسکا تو ہے سوار

ق سوار ہوتی ہی جو فیل سیاہ رنگ پہ تو — تو کہیے تو مہ تابان ہی اور وہ شبِ تار

جو دیکھین اوسکو کہین سب کہ چھا گئی ہی گھٹا — کہین چمک گئی بجلی جو دیکھہ لی رفتار

اگرچہ دانت ہی حلقی ہون سطرِ متن زنجیر — نہ ٹھہری تپ سے بھی مضمونِ تیزیِ رفتار

جو پانی پھینکی وہ خرطوم سی کہین دہقان — ہماری کشت پہ برسائے آج ابرِ بہار

کرون دعا پہ قصیدے کو ختم ای گویا — کہ مدح کر نہین سکتا مرا لبِ گفتار

نسیم صبح اجابت ہوئی ہی جنبش مین — مین اپنی دستِ دعا کھولون غنچہ سان یکبار

الٰہی تا ہی گلزار خلد و باغ جہان — چمن مین پھرتی رہی جب تلک نسیم بہار

بگوشِ دل سنین جبتک سخنکو صاحب فہم
صدف مین قطرۂ نیسان ہوتا در شہوار

رباب و چنگ و دف و نی ہوا کرو تو بزم
پیالہ اور صراحی ہو مئی ہوا ور میخوار

شہا بحشمت و اقبال و شوکت و اجلال
ترا مدام رہی تخت و تاج و جاہ و وقار

نسیم عیش سی خندان ہو غنچۂ دل دوست گل روش
چمن مین عمر کی اونکی رہی ہمیشہ بہار

گرہ کشا سی جبین ہو صبا نہ دشمن کے
برنگ غنچۂ تصویر تا بروزِ شمار

کہا کری یہ عدد سوزِ آتشِ غم سی
جلا جلا و قنا ربنا عذاب النار

# غزلیات

بسم اللہ الرحمن الرحیم

کیا کیا کرون مین شکر خدای قدیر کا
بخشا ہی مجھ فقیر کو رتبہ امیر کا

مانگون خدا سی عشق بشیر و نذیر کا
ردکب کری کریم سوال اک فقیر کا

خون ہو وے چشم زخم سی مین تیری یاد مین
یارب نشانہ ہون تری الفت کے تیر کا

دل تڑپے مثل برق تری ذوق و شوق مین
عالم ہو میرے چشم مین ابر مطیر کا

روشن ہو تیری یاد سی دل مثل آفتاب
عالم جبین مین سجدی سی ماہِ منیر کا

بخشش ہے وہ جو آئی تو اہل نعیم سے
ہرگز ملی داغ نہ اہل سعیر کا

بیدار ہون نصیب جو آنکھین ہو خواب مین
دیکھون جمال تیری بشیر و نذیر کا

وعدہ کری تو حور کا اور مین کرون قصور
تیرا تو وہ کرم یہہ قصور اس قصیر کا

اس بندہ پروری کا بہلا کس سی شکر ہو
جب ہو خیال پہلے تو لدسی شیر کا

پاپوش جسکی سر پہ رکہی بادشاہ ہوا
اللہ ری مرتبہ تری در کی فقیر کا

یارب مین تیری راہ مین ثابت قدم رہون
چھوٹی نہ مجھسی ہاتہ مری دستگیر کا

بیہوشی مین بہی ساقیِ کوثر کا نام لون
ایسا ہون مست بادۂ خمِ غدیر کا

سلطان ہی سلیمن کی گویا صفت کرون
کیا موںہہ بہلا ہی مجہہ سی فقیر حقیر کا

تصور تہا جو وقتِ مرگ اک لیلی شمائل کا
مری تابوت پر دہوکہا ہوا مجنونکو محمل کا

وہی تہا جسکو مین سمجہا صنم تو ایک پریکا
زہی غفلت ہا ہین مدعی دعوای باطل کا

تعلق ہو وہی انسکیر سالک کا یہہ ممکن ہے
نہین آبِ روان کو خوف موجونکی سلاسل کا

نہین ہے علم جانبازی مین کچہ حاجت معلم کی
تڑپتا آپ ہی استاد ہی تعلیمِ بسمل کا

خدا کی یاد سی غافل نکر اس قلبِ خاکیکو
کہ نورِ ذکر و فوق بخش ہی اس تیرہ گلکا

بسانِ اشک بی تاثیر ہین اس کشتِ عالم مین
ارادہ میر دلی نی رکہے کوئی حاصل کا

نہین ملتی ہی ہاتہونکو گریبان سے کبہی فرصت
پکڑنا قیس کو دشوار ہی دامانِ محملکا

سویدا ہی سوادِ منزلِ مقصود زاہد کو
نہ پہونچا کعبے کو جو نابلد ہی وادی دل کا

ز زندانِ تن ہی روحِ صافی کیون نگہبرائے
ملک کو کسطرح خوش آئی مسکن چاہِ بابل کا

نہ دیکہون عکسِ دریا تشنگی مین بید باغی سی
اگر مین غرق ہون اس کہی پکڑون نساحل کا

بھرا ہی جام مہر و ماہ مین شربت شہادت کا
یہہ مینائے فلک شیشہ ہی اک زہر ہلاہل کا

ازل سے چلتے چلتے گور تک پونہچی ہین مشکل سے
کنارہ اب تلک پایا نہین مقصد کے منزل کا

برنگ غنچۂ انگور تھین لاکھون گرہ دل مین
کھلا اک جام سے ساقی کی عقدہ ہی مشکل کا

زبان کی نبد ہر حباب سے روزن کھل گئے دل کے
نظر کی نبد پردہ اوٹھہ گیا بس سد حائل کا

نہین ممکن کوئی سیراب ہووے دریائے الفت سے
باین قربت ہمیشہ خشک لب رہتا ہے ساحل کا

بنایا کعبہ ابراہیم نے اوسکا یہہ باعث ہے
کہ بنا سخت مشکل تھا کسی سے کعبۂ دل کا

تجرد سے رہا ہو کر پھنسا دائم تعلق مین
بڑا نادان ہی آسانی سے جو خواہان ہو مشکل کا

جنون بہتر ہے جو ہنستے ہین وہ لذت سے غافل ہین
کہ ہی مذکور دیوانونکا اکثر نقل محفل کا

مثال دانۂ تسبیح سو کی ہاتھہ تک پونہچا
کسی سے حل ہوا عقدہ نہ ہرگز میری مشکل کا

مری مشکل کشائی غیر ممکن ہے کہون کس سے
مگر مشکل کشا مشکل کشا ہو میری مشکل کا

ملین ہین روح کو شہپر برائے عرش پروازی
نہو پابند ای گویا تو جسم پا در گل کا

اگر نامے مین لکھدون حال کچھ بیتابی دل کا
ابھی عالم ہو مرغ نامہ بر پر مرغ بسمل کا

یہہ کسنے ہاتھ سے اپنے لیا گل شمع محفل کا
ہوا گلگیر مین عالم جو منقار عنادل کا

بوقت ذبح موںہہ کو پھیر کی تکبیر کہتا ہے
عدو قاتل ہی کیا اللہ اکبر اپنی بسمل کا

گرفتہ خاطرونکو زخم کاری ہی کشاد دل
کری وا ناخن شمشیر عقدہ سری مشکل کا

برنگ گل جگر ہوتی ہین ٹکڑے ہنسی والونکے
نیا انداز ہی بلبل ہمارے شیون دل کا

ہوئی ہی جب سے الفت یار چاہِ زنخداں سے
ذرا تو بھی تو آ کر دیکھ طرفہ سیر ہی ظالم

مرا سر کاٹ ڈالا آج او ترا بوجھ گردن سے
موی پر بھی ہی فکرِ زینتِ معشوق عاشق کو

جنون تھہرتے ہین مرنی پہ نازک دماغی سے
لکھون وصفِ رخِ پرنورِ جاناں روشنائی سے

یہی آتا ہی دل مین چشمۂ شیرین مین جا ڈوبون
تماشا شیشہ بازیگا دکھایا اوس پریرو کو

مراد دشتِ وحشت خیز ہی لیلی جو آ نکلے
مین مانگی جا دعا بعد گسیچہ سو تلوارین یار کی تو

زمین پر یار جب چلتا ہی دل پامال ہوتا ہے
تو وہ ہی شمع رو جسے اگر شیشہ دیتا ہین

الٰہی لف سی آئینہ رخ صفا کہہ بیٹھے
شبِ فرقت کا گر وہ حال پوچھی کہیو ای قاصد

جو وحشت مین قدم رکھون تو ہیچ آسمان کا نے
پتنگ ایسا غمِ فرقت سے عاشق بن ڈہی جب مرتا

جفا گر وہ کریگا تو وفا مین ہی دکھا دونگا

فرشتون کی طرح محبوس ہی دل چاہِ بابل کا
تماشائی ہی عالم آج تیری صیدِ بسمل کا

دہانِ زخم تا محشر کریگا شکر قاتل کا
حنائی ہو گیا خون سی ہمارے ہاتھ قاتل کا

رکھا ہی پھول چھاتی پر تو گویا بوجھ ہے سل کا
زمینِ شعر مین دکھلاؤن جلوہ ماہِ کامل کا

گوارا ہی جدا ہونا لب اوس شیرین شمائل کا
کہا یون حال قاصد نی مری بیتابیِ دل کا

برنگِ گل ابھی ہوتا ٹکڑی ٹکڑی پردہ محمل کا
دہانِ زخم سی مین کام لون کیا سائل کا

قدم ہی عرش پر پڑتا مری خورشیدِ منزل کا
فلک پروانہ بن جاتا چراغِ ماہِ کامل کا

کہ ہی بچنا او بجھنا ہر کسی سی کام جاہل کا
بہت رویا بہت پیٹا بہت تڑپا بہت بلکا

ہلا دی عرش کی زنجیر کو نالہ سلاسل کا
بتا دیتی قضا جو گھات مجھکو تیغِ قاتل کا

دہانِ زخم سی لی لی گا بوسہ تیغِ قاتل کا

مجھہ مین اور تجھہ مین ھے باہم اتحادِ عکس رو
جب نظر آیا مین تجھکو تو نظر آیا مجھے

دیکی سُرمہ اوسنے دکہلائی جو گردش چشم کے
سُرمہ اِک گردِ رمِ آہو نظر آیا مجھے

باغ مین نے یار گویائی سی دل سب کا پھرا
واژگون جامِ حباب جو نظر آیا مجھے

یہہ ایک تیرا جلوہ صنم چار سو ھے
نظر جسطرف کیجیے تو ہی تو ھے

یہہ کس مست کی آینکی آرزو ھے
کہ دستِ دعا آج دستِ سبو ھے

گلستان مین جاکر ہر اک گل کو دیکھا
نہ تیری ہی رنگت نہ تیری سی بو ھے

مری اس اسیری کی صدقے رہائی
ترا حلقۂ زلف طوقِ گلو ھے

نہوگا کوئی مجھہ سا محوِ تصور
جسے دیکھتا ہون سمجھتا ہون تو ھے

مکدر نہو یار تو صاف کہدون
نکیونکر ہو خود بین کہ آئینہ رو ھے

کبھی رخ کی باتین کبھی گیسو نکی
سحر سے یہی شام تک گفتگو ھے

محبت جتاؤن تو باور نہ آئے
غرض کسقدر بدگمان یار تو ھے

ملا دیجی لبِ جام کو لب سے ساقی
چمن ہی ہوا سرد ہی آبجو ھے

نکیونکر دماغ آسمان پر ہو میرا
بغل مین مری ساقی ماہ رو ھے

نہین ہی سوا تیرے کچھہ مطلب دل
تمنا تری ھے تری آرزو ھے

ہوا ہون نہ خود رفتہ مین خط جو لکھہ کر
کسی نامہ بر کی مگر جستجو ھے

چمن مین یہی دیکھا تو چرچا ہی تیرا
لبِ برگِ گل پر تری گفتگو ھے

نہو وصل تو رات دن ہی برابر — سحر کی نہ کچھ شام کی آرزو ہے
کسی گل کی کوچی سی گذری ہی شاید — صبا آج جو تجھ مین پھولونکی بو ہے

نہین چاک دامن کوئی مجھ سا گویا
نہ بخیہ کی خواہش نہ فکر رفو ہے

کیا غم ہی لہو گر تری بخیہ سی ٹپکے — ہی شرط وفا یہ نہ تری تیر سی ٹپکے
اسقدر ہے نزاکت جو شب ماہ مین نکلے — گر ہی پسینا رخ بی پیر سی ٹپکے
آہون ہے مری اور ہی دوزخ مین لگے آگ — جنت کا مکان و نیکی تاثیر سی ٹپکے
ہم ایسی ہین ہے پا کہ تو رکھدی جو گلی پر — پانی وہین قاتل لب شمشیر سی ٹپکے
دل خون شدہ وہ ہین کہ کھینچی گر مرا نقشہ — خونناب ابھی دیدۂ تصویر سی ٹپکے
ہون مثل صدف موتی حبابونمین دم غسل — پانی جو ترے زلف گرہگیر سی ٹپکے
کہتا ہی ترا رہے کہ ہی ابر شرربار — گر خون قطرۂ عاشق دلگیر سی ٹپکے
رونیمین اگر اوسکو نظر بھرکی مین دیکھون — پانی وہین بھر ابر تصاویر سی ٹپکے
دل سوختونکی تن مین نہین خون بجز آتش — سر کٹکی نہ خون شمع کا گلگیر سی ٹپکے
جھل جھل کے مری یاد مین ہین زخم ترے ہین — کسطرح نہ خون حلقۂ زنجیر سی ٹپکے
رسوا نہ کرون تجھکو چھپی مثل ترے رنگ خو — کیا دخل ہی قطرہ ترے شمشیر سی ٹپکے
شیرین لبونکی صفت مین لکھتا ہون شب و روز — اغلب کہ عسل خامۂ تحریر سی ٹپکے
تقدیر مین رونا ہے عجب کیا ہی جو پانی — یا دل کسطرح نالۂ تقدیر سی ٹپکے

حیرت مین ہے جاری ہے مری آنکھوں سے آنسو
یہان قطرۂ شبنم گل تصویر سے ٹپکے

یہہ دست حنائی مین لیا کس نے مرقع
جو قطرۂ خون دیدۂ تصویر سے ٹپکے

پیدا گل خورشید ہوا یا گل مہتاب
جسجا کہ پسینا رخ بی پیر سے ٹپکے

ای جوشش گریہ جو ڈبویا ہی مین گو
یہہ سقف فلک بھی کسی تدبیر سے ٹپکے

وہ گشتہ ہون مین غمزہ جرا بھر شہادت
خون ہووے شرر اور ترے شمشیر سے ٹپکے

مینا ہی گلو کا جو کرون وصف مین گویا
قلقل کی طرح مَی مری تقریر سے ٹپکے

پاس غیرون کی جب وہ جا بیٹھے
ہاتھ دنیا سے ہم اوٹھا بیٹھے

یاد مین جس کے اک جہان بھولے
وہ ہمین صاف ہی بھلا بیٹھے

قبر مین بھی ہین سر کو ٹکراتے
کبھی ٹھوکر نہ تم لگا بیٹھے

دل لیا جان لو جگر بھی لو
کس لیے پھر ہو تم خفا بیٹھے

دیکھین لاتی ہی کب شمیم زلف
منتظر ہین ترے صبا بیٹھے

مینے گل کھایا تو لگا کہنے
خوب تازہ یہہ گل کھلا بیٹھے

نہ اوٹھین گی مثال نقش قدم
جب تری در پہ یار آ بیٹھے

دیکھہ اوس سے سمجھہ کے کرنا بات
ہے وہ گویا نہ کچھہ سنا بیٹھے

جو وہ اپنی محراب ابرو دکھا دے
بشر کیا فرشتہ بھی گردن جھکا دے

اثر کچھ تو اے آہِ سوزاں دکھادے
رقیبوں کی دو چار گھر تو جلادے

اگر دیکھی چاہِ ذقن اوسکا یوسف
تو پھر آپ کو وہ کنوئیں مین گرادے

مین منصور ہون زاہد و حق کہونگا
اگر کوئی سولی پہ مجکو چڑہادے

بڑی اشک اور آہِ سوزانکی بس مین
یہہ چاہی بہادے وہ چاہی جلادے

بھلا کچھ تو آ کام اے جوشِ گریہ
کہ غیرونکی دیوار و در کو گرادے

اجل کہہ کی اوس تیغِ ابرو کا قصہ
ہی احسان شبِ ہجر مین گر سلادے

اگر آپ ہی تیری خنجر مین قاتل
ذرا میری دل کی لگی کو بجھادے

پڑہی کب وہ گویا بہلا میرے خط کو
کبوتر کو جو چٹکیون مین اوڑادے

جسم وہ حیران جہان آئینۂ ادراک ہی
چاندنی اوس ماہ کی اوتری ہوئی پوشاک ہے

دستِ کوتہ عشق کا ہو کسقدر بیباک ہے
دامنِ پاکِ مہ کنعانکو دیکھو چاک ہے

چہرۂ گلگون ہے گلشن قامتِ موزون سرو
گوش نازک ہین گلِ تر غنچۂ گل ناک ہے

جلوہ گر خالِ سیہ ہے روئی آتشناک پر
چشمۂ خورشید مین تنکی مگر تیراک ہے

وادئ دل مین سمجہ کر پاؤن رکھنا اے جنون
ہر بگولے مین نمایان گردشِ افلاک ہے

جی ابہی نکلا نہ تہا تن سی کہ وہ راہی ہوا
توسن جانان سمندِ عمر سی چالاک ہے

رو دیا بہزاد بھی تصویر میرے کہینچ کر
صورتِ مژگانِ عاشق ہو قلم نمناک ہے

کہینچکر شوقِ اسیری لیچلا توسن کے ساتھ
اپنی گردن مین گریبان حلقۂ فتراک ہے

مورد رنج و بلا دنیا مین ہی بارِ مراد
بیخودی نی مجکو تعزیرِ خطا سی ہی نجات
گر اوٹہا دیوانہ تیرا گور سی فردای حشر
اس جہانِ تنگ کو کہینچون وحشت سرا
آنکہہ دم مین پہیر لے سارے خدائی سی وہ بت

سنگہای کودکان سے بید کو کیا باک ہے
سو گیا جب پاؤن پہر کیا خارِ رہ سے باک ہے
دیکہنا پہر دم مین جب صبحِ محشر چاک ہے
جس سحر کو دیکہی اوسکا گریبان چاک ہے
ابلقِ چشمِ صنم واللہ کیا چالاک ہے

میکشی مین مجہہ سے آزردہ ہوا وہ مستِ ناز
دورِ ساغر مجھکو گویا گردشِ افلاک ہے

محبت بہی نہین قاتل کی خالی ہی عداوت سے
جو روتی مجکو دیکہا رحم اوس بیدرد کو آیا
ترا جانا تو ایجان جہان ہی موت کا آنا
اگر دعوی ہے ہم چشمی کا میری چشم گریان سے
سرفراز ہمارے ہوگئے گر سر کاٹ ڈالی تو
سراپا بستۂ زنجیر جو نقشہ مرا کہینچا
ہنسون شکلِ دہانِ زخم گر تلوار مارے تو
یہہ دریاے فرقت مین سحاب آسا بنا گردون
بنی وہ مثلِ لیلی جسپہ سایہ تیرا پڑجائے
نظارہ کرکے اوس ابرو کا چشم مست کو دیکہا

اشارہ بہی جو کرتا ہی تو ہے انگشتِ شہادت سے
جہڑی اشکو نکی ہرگز کم نہین بارانِ رحمت سے
روانہ ہوگی میری جان پہلے تیری رخصت سے
مین حاضر ہون مقابل ہو وہ کہدو ابرِ رحمت سے
برنگِ شمع پہر پیدا ہو سر شوقِ شہادت سے
مگر آگاہ تہا بہزاد میرے جوشِ وحشت سے
یہہ کیا ہی دخل جو لب آشنا ہو مین شکایت سے
برسنا اسکو کہتی ہین یہہ کہدو ابرِ رحمت سے
وہین مجنون بنے مین جسکو دیکہون چشمِ حیرت سے
گئی میخانے کو ہم اوٹہہ کے محرابِ عبادت سے

لگین گر تیر مژگان دل پہ ہی عین آرزو مرے
ہجوم یاس حسرت اک سبو ہاے بیکسے لگی یہ
مین دیوانہ ہون مرہم فائدہ مجکو نہ بخشی گا

مجھی ہیہ تیر باران کم نہین یاران رحمت سے
تری عاشق کا جاتا ہے جنازہ شان شوکت سے
اگر اچہی ہونگی زخم تو سنگ جراحت سے

وہ مجہسے بطرح روٹہا تہا لیکن مینے ای گویا
منایا لاکہہ منت سے خوشامد سماجت سے

اوسکو مجہ سے روٹہا دیا کسنی
دام کاکل دکہا دیا کس نے
خم ابرو دکہا دیا کس نے
ای فلک ہم تو بیٹہی ہنستی تہے
آئینے مین دکہا کی تیرے شکل
اک قلم حرف دوستے بہولا
مین گیا اوسکی گہر تو کہنی لگا
نہین معلوم شوق قتل مین کجہہ
نسماے کسی کی آنکہو نمین
مانگتی سے گناہگار ہوئے

میرے دل کو دکہا دیا کس نے
مرغ دل کو پہنسا دیا کس نے
کعبۂ دل گرا دیا کس نے
اوٹہتے اوٹہتے رولا دیا کس نے
تجکو حیران بنا دیا کس نے
ہائی اوسکو پڑہا دیا کس نے
گہر ہمارا اتبا دیا کس نے
سر ہمارا اوڑا دیا کس نے
نظرون سی ہمین گرا دیا کس نے
اوس سی بوسہ لیا دیا کس نے

کل تلک دوست تہا وہ گویا کا
آج دشمن بنا دیا کس نے

لی ہاتھون مین یہہ حنا کِس نے
صبح کو شام کر دیا کِس نے
مُشک اوس زلف کو کہا کِس نے
آج ایسی جو تو معطّر ہے

کاش سر تن سے وہ جدا کرتا
پاؤن پڑنی سی ہے خفا ہوتا
اِسکے اُٹھہ کھیلیان قیامت ہین
تو نے ناراجبی کیا احسان

زیست پر ناز میری موتکو ہے
جوشِ باران مین برق سی چمکی
تجھہ سا دیکھا نہین جوان کوئی
کہتی ہین بت کہ ہم نہین واقف

خون سر پر مرا لیا کِس نے
زلف مین منہہ چھپا لیا کِس نے
شاعرون مین یہہ کی خطا کِسنے
زلف کھولی ہی ای صبا کِس نے

کر دیا یار سے جدا کِس نے
ہاتھہ سی میرے کھو دیا کِس نے
حشر برپا کر دیا بپا کِس نے
تجھہ سے مانگا ہی خونبہا کِس نے

کر دیا کُشتۂ اَدا کِس نے
میری رونی پہ ہنس دیا کِس نے
ٹڑہ دیا تجھپہ لا فتا کِس نے
پھر لیا دلکو اے خدا کِس نے

یار دیتا ہے مَی نہین پیتا
کِیا گویا کو پارسا کِس نے

تم وفا کا عوض جفا سمجھے
ہان کہا کر جو آئی مقتل مین
سر قلم کرنیکا تہا خط مین جو حال

ای بتو تم سے بس خدا سمجھے
کیا شہید ولکا خون بہا سمجھے
اوسکا مضمون ہم جدا سمجھے

کب وہ تلووں سے آنکھیں ملنے دے — جو کہ مژگان کو خارِ پا سمجھے

ہوگیا جب قلم ہمارا سر — اپنی قسمت کا تب لکھا سمجھے

دوڑے کیا ہوگی خوشیِ مقتل — اوسکی ہم گھر کا راستا سمجھے

کسی صورت سی ہمکو آنی دے — کاش دروازی کا گدا سمجھے

یادِ دندان مین جو بہا آنسو — اوسکو ہم دُرِّ بے بہا سمجھے

چاندنے پر وہ پہر رکھی نہ قدم — ہم فقیرونکا بوریا سمجھے

تیری ابرو کو جو ہلال کہا — ماہِ نَو سے بھی کچھہ سوا سمجھے

مرون تو وہ جواب نامہ لکھے — خط نہ آنی کا مدعا سمجھے

ہاتھہ اوٹھا کر لگا جو کوسنی وہ — واہ ری ہم اوسی دعا سمجھے

جو ہے بیگانہ آشنا ہی وہ — ہم جو کہتی ہین کوئی کیا سمجھے

ہم کو نظروں سے بیستی ہین آپ — چشم بد دور توتیا سمجھے

جب سی اوس کوچی مین قدم رکھا — کیمیا کو نہے خاک پا سمجھے

تجکو او نوجوان کہا بی مثل — آج سعیِ لَافَتا سمجھے

ہم نی جب دیکھی چاندنی چھٹکی — تیری اوتری ہوئی قبا سمجھے

کاسہ ماہ جب سے دیکھہ لیا — تب سی گردون کو ہم گدا سمجھے

اپنے فہمید پوچھہ مت گویا
کچھہ نہ سمجھے یہہ بارہا سمجھے

نہین کچھ غم گلستان سے جو فصل گل روانا ہے
کہو اوس ق وس سے آج لازم ساتھ جانا ہے

دہن مین چینیون کے میری زنجیرونکا دانا ہے
مثال نقش پا لاکھون پڑے رہتی ہین سر اوسکے

گریبان پھاڑ کر دست جنون سے ہوگی کب فرصت
چلونگا سر کی بل شوق شہادت دستگیر ہے

نہین ہے نظر اوس ناوک افگن کو جو برباد
سبک ہون سب کے نظرون مین یاد سکا بار خاطر ہو

چلا ہے داغ سوزان لیکی دل جاناکی کوچہ مین
تصور رات دن ہی گوہر دندان جانانکا

نمایان چین زلف یار سے ہی کانکا موتی
چلو تلوار رکہہ کر دوش پر تو اوٹھ چلو صاحب

کبہی مژگان دکہاتا ہی کبہی ابرو کبہی مسکا دہنا
جھکا رہتی ہین آگے تیرے سر ہم جو ابی قاتل

نہین بہیج ہی سماتین بلبلین تیغ قفس اسیری
لگاتے ہے دل مجہی انگہون سے کیون ہر دم او بجھتا ہے

ہماری خاک کو برباد کر کی آہین کرتا ہے

وہ بلبل ہون کہ بن گل کہا کہا کی بازہ گل کھلاتا ہے
جنازہ پر ہمارے ابر رحمت شامیانا ہے

جنون مجہہ زار کو تسپر بھی کہتا ہی توانا ہے
مگر قاتل ترا گنج شہیدان آستانا ہے

ابہی تو قیس دامن صحرا کی بہی پرزے اوڑانا ہے
جہان تلوار چلتی ہی اوسی کوچہ مین جانا ہے

ہماری خاک کا شاید اسے تودہ بنانا ہے
کہا کرتا ہی قیس مجہہ ناتوانکو کیا توانا ہے

جہنم ساتھ لیکر جانب جنت روانا ہے
مری انکہونکی ڈوری مین مگر موتیکا دانا ہے

عوض دانیکی اوسکی دام مین موتیکا دانا ہے
یہ ہی کی سی ہے صورت صاف باقی پر لگانا ہے

مری منصور کو شاید کہ سولی پر چڑہانا ہے
زبان تیغ سی قسمت کے لکہی کو مٹانا ہے

مگر صیاد کو گلدام گلشن مین لگانا ہے
صنم پنجہ مژگان تری الفونکا شانا ہے

غبار اپنا کسی تیر ہوائی کا نشانا ہے

پھنسایا گیسوئے پیچان مین کس کافر کی دل میرا
ہمارا خانۂ ویران ہی دو تختانہ اہی منعم
دوپٹہ آسمانی اوڑھکر یہہ کون آتا ہے
نشتر ہاؤ کھو تو چبھو دون مژگانکی چلون کو
اولجھتی ہین جو بال اوس کے تو میرا دم اولجھتا ہے
یہہ ہے مژگانکی جنبش آہ یا ہی ناوکِ انداز ہے
لیا جس نے ہمارا نام مارا بیگنہ اوس کو

مجھے اس چرخ کجرفتار کو سیدھا بنانا ہے
یہہ سب آگاہ ہین اکثر خرابون مین خزانا ہے
کہ پیچھے پیچھے مثلِ سایہ گردون روانا ہے
تم آئی عین فرصت عدو پر جبھی آنکھین بچھانا ہے
یہان ہے وردِ ثنا مین جو ان لفظون مین شانا ہے
کشش تہی کمان کے یار یا تیور چڑہانا ہے
نشان جس نے بتایا بس وہ تیرونکا نشانا ہے

دلِ افسردہ مین اک شاہِ خوبانکا تصور ہے
مری ویرانی مین گویا ہما کا آشیانا ہے

داغِ دل تازہ ہوا آہِ دلِ ناشاد سے
چاہیے معشوقکی ہمنام ہی عشق ہو
دامنِ صحرا ہوا ٹکڑی ہے آ دستِ جنون
قامتِ موزونکا سایہ دیکھکر کہتا تہا شوخ
سر کو پہوڑا کوہکن کی عقل پر پتہر پڑین
کون یہہ صیاد گلرخسار آتا ہی صبا
ہو نمین وہ بلبل کہ مثلِ طائرِ قبلہ نما
زخم جو لگتا ہی بنتا ہی دہانِ شکر وہ

ہو گیا روشن چراغ اپنا گذارِ باد سے
جانِ شیرین کو نہی کہنا تہا یہہ فرہاد سے
جیبِ صبحِ حشر تہے پہاڑین ہر امداد سے
کسکا مصرع لڑ گیا ہی مصرعِ اوستاد سے
کہود ڈالا خانۂ خسرو نکیون بنیاد سے
شورِ بلبل کم نہین شورِ مبارکباد سے
منہ قفس مین بہی پہیرا خانۂ صیاد سے
بڑہتی رہی تیرو فا ظالم تری بیداد سے

پھوڑ ڈالا سر کو سنگِ آستانِ یار سے
یار اگر آتا نہین تو ہی شبِ فرقت مین آ

ہم بھی او شیرین نہین ہین کم تری کوہکن سے
ای اجل تو نے بھی کیا ہمکو بھلایا یاد سے

ہون وہ نالان گنبدِ گردون نے گھبرا کر کہا
سر پھرا جاتا ہی ای گویا تری فریاد سے

ہون مثلِ نی ند دیکھی نسبت سپند سے
نالی نکل رہین ہین مرے بند بند سے

کوچمین زلف کے دل اون جا یون ہو وے جا پڑ
جسطرح دردمند ملے دردمند سے

عاشق کی آہ جائیگی اب عرش سے پرے
زلفِ دراز بڑھ گئی قدِ بلند سے

تمکو خدا دکھائے تو انقلابِ عشق
اپنا ہی درد کہتی پھرو دردمند سے

ہی آہ بیکسان کی رسائی خدا تلک
چڑھ جائیے فلک پہ دلا اس کمند سے

گیسو سے منہ کو ڈھانپ کے ہنستے ہو بام پر
یا بجلیان برستی ہین ابرِ بلند سے

ای چرخ مرتبہ ہے یہہ اوس شہسوار کا
نسبت نہین ہلال کو نعلِ سمند سے

آبِ حیات خضر پیے گو تمام عمر
تو دم مین مار ڈالی اوسی زہرِ خند سے

کرتا ہی وہ صفت لبِ شیرینِ یار کی
بھر دے دہانِ یوسفِ مصر کو قند سے

آیا جو غش مجھے تو گرا یا ہی یار پر
بیہوشی مین بھی کم نہین مین ہوشمند سے

تو دیکھتا ہی آئینے اور تیر منہ کو مین
بہتر مری پسند ہی تیری پسند سے

گویا صدا وہ سرا نہین جانباز و سر بکف
فرہاد کہہ رہا تہا صدا ای بلند سے

ابر ہی آبِ رواں ہے لغزشِ مستانہ ہے
گردشِ گرداب ساقی گردشِ پیمانہ ہے

سرو مینا ہی نوا ہی فاختہ مستانہ ہے
دستِ ساقی کے شاخ ہتی ہر ایک گل پیمانہ ہے

درد و غم اندوہ کس کس کا گذر ہوتا نہین
یا الٰہی دل ہی میرا یا مسافر خانہ ہے

گل خوشی سی پھولے ہین نخلِ گلستانمین نہال
مژدہ باد اے بلبلِ زار آمدِ جانانہ ہے

زلف تہی اک ناگ اوسنی لاکھہ افعی کر دی
دشمنِ جاں نے مرا سو روح سے تیر اشانہ ہے

لڑکھڑاتی پھرتی ہے مستانہ گلشن مین نسیم
ساغرِ گل ساغرِ مے ہے چمن میخانہ ہے

ہمدمو کشتہ ہون تیغِ نرگسِ مخمور کا
ہر دہانِ زخم مین یان خندۂ مستانہ ہے

یادِ کس کے سِلکِ دندانکی رولاتی ہے مجھی
جو مرا آنسو ہے وہ رشکِ درِ یکدانہ ہے

ہین عصا نے شاخِ گلِ تر بلبلین میدکہین
آج کس گل کی چمن مین آمدِ شاہانہ ہے

نام اپنی ماہ کا ایسا کیا ہی ہینی ورد
غیرتِ اختر مری تسبیح کا ہر دانہ ہے

جلتی ہی نالوں سے برق اشکوں سے بادل کو فرا
رعد کی چہاتی پھٹی وہ آہِ بیتابانہ ہے

جو حسین ہے اپنی آرائش اوسی منظور ہے
باغ مین کنگھی ہی یان غنچوں مین سنبل کی شانہ ہے

جب سے اپنی کو چمن آنے نہین دیتا ہے یار
وادیِ دوزخ مجھے آبادیِ ویرانہ ہے

شمع روی یار پر جسطرح میرا دل جلا
اسطرح جسے جل سکی کیا طاقتِ پروانہ ہے

کیا نگاہِ مست سے ساقی نے نظارہ کیا
محتسب شاہی زاہد جو مستانہ ہے

اعتبارا جہان کثرت ہین تو وحدت کو دیکہہ
وہی مہمان وہی خانہ وہی صاحب خانہ ہے

آج افسانی سنا کرتا ہی پہر خواب ناز
دیکہہ لینا پہی خبر کل تو ہی اک افسانہ ہے

اس چمن مین خارِ چشمِ ہر گل و نرگس مین ہے
ہان مگر کچھہ آشنا سا سبزۂ بیگانہ ہے

ہی وضو بہتا لہو کا قتل ہونا ہی نماز
سر جھکانا زیرِ خنجر سجدۂ شکرانہ ہے

پڑ گئی ہی جان سی ہر ایک بت مین اے صنم
اندنون تیرا تجلی گاہ کیا بتخانہ ہے

دل پڑا جلتا ہے اب ای جان تو آنکھون مین آ
دیدۂ گریان مژہ سی صورتِ خسخانہ ہے

رعد ہی نالہ مرا ابرِ سیہ مژگانِ تر
جسکو بجلی کہتی ہین وہ آہِ بیتابانہ ہے

قیس و گویا وامق و فرہاد پر موقوف کیا
جو ترے کوچہ مین آیا ای پری دیوانہ ہے

گم ہوا ہون نظرون سے ایسی ناتوانی ہے
اب اودھر سے ارنی ہی یہان سے لن ترانی ہے

آنکھہ اوٹھا کی بگرد دیکھو عین مہربانی ہے
لو دعا ضعیفونکی ثمرۂ جوانی ہے

وہ لگاتی ہین مہندی ہم بہی ہین لہو روتے
وان ہے مشق خونریزی یہان ہے خونفشانی

حالِ دل کبھی اوس سے گر کہون تو کہتا ہے
اور ہین سُنے قصّے یہہ بہی اک کہانی ہے

پوچھتا ہی کیا ہمدم حالِ زندگانی کا
جب جلد اوہوا جانا ہان خاکِ زندگانی ہے

سکو ہی یقین کامل رخِ ماہِ تابان کا
اوسکی جو قبا کا رنگ آج آسمانی ہے

کر رہی ہوا اشارہ کب ہمکو اپنی ابرو سے
تیغ گر لگا بیٹھو یہہ بہی مہربانی ہے

بند آنکھہ کرتا ہی تو امید ہو یا بر
جاگ خوابِ غفلت سے کوئی نیند آنی ہے

اوس نے آینہ دیکھا ہمقد گر پڑی تجھ پر
ہاتھہ سے سکندر کی تیرے موت آنی ہے

تیرِ غمزہ سنتی ہو سرِ ملا کی کانون سے
پاؤن سے پڑون گر مین تمکو سر گرانی ہے

ماہِ نو گریبان ہی اور ستارہ ہے تکمہ
ہی بجا قبا کا گر رنگِ آسمانی ہے

کیا عجب جو موسی سے اسطرح جو پیش آئے
جس سے روز ملتا تھا اوس سے لن ترانی ہے

کہتی ہین مجھے رضوان جتنی اہل جنت ہین
جب سے یار کی در کی مجکو پاسبانی ہے

مجکو وہ لہو روتی دیکھکر لگا کہنے
کوئی اسکے سینے مین زخم کیا نہانی ہے

میری بیقراری سے اور میری رونی سے
برق رشک سی سوزان بر آبی یا پانی ہے

سطرین اسکی ہین موج جبین اور رہیہ بحر دریا ہے
غیرت سے درِ شہوار گوہرِ معانی ہے

زخم کھاکی بازو کی مچھلیان ہوئین زندہ
آبِ تیغ ای قاتل آبِ زندگانی ہے

اوسکی دین مین گویا تونی فخر پایا ہے
ذکر کیا ہی یوسف کا کوئی اوسکا ثانی ہے

شکل گردون حباب کیسی ہے
خاک نقشِ بر آب کیسی ہے

بھون گیا آتشِ جدائی سے
دل کی حالت کباب کیسی ہے

کیا برابر ہی مصرعِ ابرو
سطر بندی کتاب کیسی ہے

مین وہ ہون مست نقش پا ہین مرے
شکل جامِ شراب کیسی ہے

کیونکہ اوسکو کہون مہ تابان
صورت اک آفتاب کیسی ہے

واہ او گل ترے پسینی مین
ساری خوشبو گلاب کیسی ہے

اوسکی ہونٹھونمین صاف کیفیت
لب جامِ شراب کیسی ہے

کیون لکھا ہینی حال رونی کا
خط کی حالت سحاب کیسی ہے

زلف اگر رات ہی تو عارض مین
روشنی ماہتاب کیسی ہے

کشورِ دل مین کیا تلاطم ہی
صورت اک انقلاب کیسی ہے

دل پھنسا جب سے زلف کاکل مین
حالت اک پیچ و تاب کیسی ہے

دیکھہ ہمت حسین سے گعر یا
سب عطا بو تراب کیسی ہے

مجکو چاہِ ذقن دکھاتا ہے
میرا یوسف کنوین جھکاتا ہے

کچھہ جو سیدھی ہی بات کرتا ہون
ترچھیان وہ مجھے سُناتا ہے

شمعِ محفل وہ مجکو سمجھا ہے
شاید اسواسطے جلاتا ہے

عقلِ اول کی ہوش اوڑتی ہین
چٹکیو مین وہ جب اوڑاتا ہے

زلف کو چھیڑتا ہی جب شانہ
دل مرا پیچ و تاب کھاتا ہے

گرمیان غیر سے نہ کر ظالم
جل رہا ہون عبث جلاتا ہے

برگِ گل سی زیادہ لال ہین ہونٹھہ
کوئی جانی کہ پان کھاتا ہے

خاک سے بھی مری غبار رہا
قبر کو ٹھوکرین لگاتا ہے

غنچے حیرت سی کھل نہین سکتے
جب چمن مین وہ مسکراتا ہے

مثلِ آئینہ اوس سے صاف ہین ہم
جو ہمین خاک مین ملاتا ہے

تجھکو اپنی ہنسی خوشی کی قسم
کس لیی تو ہمین رولاتا ہے

دیکھیی کس کی بیاین بجھتی ہی
خنجرِ آبدار لاتا ہے

دیدہ کی آنکھہ ہی نہین رہ کہتے
فکر مین اُوسکے اچپلاہٹ کے
لَن ترانی کسی سُناتا ھے
اور مضمون گُل گُلاتا ھے

لنکین آگے نہ فکر کر گویا
ریختہ مختصر ہے بھاتا ھے

تکلم جو کوئی کرتا ہے جانی
ہماری اور تمہاری ہے کہانی
نہ کر بیمار کی تدبیر جراح
یہہ زخم دل ہی اُلفت کی نشانی
جنون مین یاد ہی آک بیت ابرو
کہان ہی اب دماغ شعرخوانی
مآل عاشق و معشوق ہی ایک
سُنا ہی شمع سوزانکی زبانی
ہُوا جیسا یہ ہونی سے یہہ ثابت
نہین مثل خدا احمد کا ثانی
مُحرّم مین تری پوشاک آبی
ہوئی مجکو بلاے آسمانی
بچی گر استخوان سوز الم سے
کرینگی تیری سگ کی میہمانی
نشان ہم بی نشانو نکا نہ پایا
صبا نے مدّتو تک خاک چہانی
اوٹھین تربت سی خندان روز محشر
کفن کو دے دوپٹہ زعفرانی
تری پھرنی سی ای مہ سب ہین دشمن
زمین بہی ہی بلاے آسمانی
وہ عاشق ہون نہ آئی نیند مجکو
سنون جب تک نہ یوسف کی کہانی
اوٹھا سکتی نہین لب اوسکی لب سے
یہانتک اپنی پوہنچی ناتوانی
ہماری بن چمن مین عندلیبو
مناسب ھے تمہین دہو مین تجالی

غمِ ساقی ہماری خونِ دلکو
سمجھتا ہے شرابِ ارغوانی

نہین بچتا ہے بیمارِ محبت
سُنا ہے ہمنے گویا کی زبانی

گرادی یار نے بجلی دوپٹے کی کناری سے
جھڑی منہ کی جو کہا دو نین سے اپنی اشکبار سے

تنِ پر داغکو کیونکر نہ کہیے گلشنِ جنت
روان ہین سیکڑون نہرین ہمارے چشمِ اشکبار سے

لبِ دریا کیا ہے خندۂ دندان نما کس نے
کہ جو گوہر غلطان ہے صدف مین بیقرار سے

دم آیا میری آنکھون مین نہ آئے تم نہ آئے تم
اجل بہتر ہے اس ہر روز کے امیدوار سے

جسے مین دیکھتا ہون یار دانتون کا شیدا ہے
منجم کو بھی ہر دم کام ہے اختر شمار سے

خرامان دیکھکر گلشن مین اپنے سرو قامت کو
لگا کو بنگئی نخلِ گلستان شرمسار سے

وہین دھو جائیگا دینگی جو مجکو دفترِ عصیان
کہ پانی پانی ہو جاویگا گویا شرمسار سے

بہتی ہین خونِ دل نہین خوں آتشِ شراب سے
دل تھم نہین رہا کسکو ہوش ہے کباب کے

بیتی ہے مجھکو اور وہ بیہوشی ہوگئی
تاثیر ہے یہہ یار کی جھوٹی شراب کے

مسکن کو اپنی چھوڑ کی زلفون مین جا پھنسا
وحشت تو دیکھیو دلِ خانہ خراب کے

کس شہسوار کی ہے قدمبوس کی ہوس
صورت جو بنگیا ہے مہِ نو رکاب کے

کس کو جی سے نکالکی مارا ہے شست مین
دیکھو جنون نے کیا مری مٹی خراب کے

سینہ خیالِ یار سے بتخانہ بن گیا
ناقوس آہ ہے دلِ پر اضطراب کے

بعد از فنا بہی شیشہ ساعت کے خاک مین
پوہنچایا مجہکو کعبہ کوچہ بتان تلک
ای شہسوار یان بہی قدم نچہ کہیچو
دریا رواں ہے فرقت ساقیمین چشم سے
پرتو پڑا جو خواب مین اوس رشک ماہ کا
دیکہا تجہی جو خواب مین جاگے مری نصیب
گردش ہی تہی غرض تجہے بنانا تہا جام مے
آیا جواب نامہ پس از مرگ تب کہلا
نقشہ بنا کی مانی بہی چاہے جو اوسکی داد
کیا انفعال ہوگا اگر کاتب عمل
مثل حباب آنکہہ جو کہولی تو یہہ کہلا

تا تیر ابتلک ہی وہی اضطراب کے
باری دعا خدا نے مری مستجاب کے
ہی حلقہای چشم مین صورت رکاب کے
درکار اب مجہی ہوئے کشتی شراب کے
صورت لگی ستارے سے ملنی حباب کے
بیداری سے فزون ہوئے توقیر خواب کے
بنوائی چاک کیون ہے مرمٹی خراب کے
تہی دیر اسلیے مگر خط کی جواب کے
تصویر لعل اوٹہی مگر حاضر جواب کے
رکہدینگے میری سامنے فرد حساب کے
بنیاد کچہہ نہین ہی جہان خراب کے

گویا اسی سبب سے ہی امید مغفرت
الفت جو ہی جناب رسالتمآب صلے اللہ علیہ وسلم کے

دہن ہرگز نہین ہے نسبتہ بہی معجز بیانی ہے
تڑپتا ہون مثال برق یاد یار جانی ہے
بہلا ہے عشق مین یہہ کوئی اپنی زندگانی ہے
مری گہر سے چلا وقت سحر جب وہ بت کافر

ہزارون منہ سے بہتر ایک تیر بیدہانی ہے
مجہی ہر شب ہجران بلائے آسمانی ہے
فغان ہے درد ہے غم ہے الم ہے ناتوانی ہے
خدا کو بہی بہ نسونیا مین نے یانتک بدگمانی ہے

محبت اسکو کہتی ہین ابہی کہتی ہین بیگانگی
پتا اوس ماہوش کا فلک کے مکانکا کیا کہون قاصد
نہ اوڑہیگا مرا سوز محشر آگی خالق کے
سفید اپنی ہوئی ہین بال کل ہی آتی پیری
سیاہی ہو گئی ہی یکقلم صرف اپنی آنکہون سے
مراسر اسمین تیغ ابروی قاتلکی مضمون ہین
تری دیوانیکی گردن سے اوترا طوق مرتی
نہایا یار جو دیکہو اثر کندن سے رنگت کا
اگر تلوار کہینچوگی تو ہم گردن جہکا دینگے
بڑی سیاہ یہ جو میرا مرغ آتشخوار جل جائے
ہمارا نامہ دیگر آہ ہی اک بہیجیو قاصد
بچہا ہی پشت مین ہر یک جانب فرش کانٹونکا
ہماری خاک پر آتی ہوئی جو تم تکدر ہو
لکہا القاب نامی مین جبہی نامہربان اوسنے
لگایا ہے جو اپنی دانت پر میری شکر لب نے
ہوا ہی تب کہین غربال سینہ اوسکی تیرو سے
مرا لیجا کی نامہ تو جواب غیر لاتا ہی

ہری ہین زخم یاران بوستانکی ان قاتلکی دہانی ہے
نشانی سیکڑون دل ہوتی ہین بس یہہ نشانی ہے
یہی گر بار عصیانکی مری سر پر گرانی ہے
یہہ میری صبح پیری وہ تری شام جوانی ہے
یہہ ای قاصد کمال شوق گریہ کی نشانی ہے
مرا دیوان یہہ کاہی کو ہی شمشیر خانی ہے
تجہی بہی آپ ہی زنجیر منت کی ٹرہانی ہے
کہ پانی جسقدر دریا مین ہے سو تیکا پانی ہے
تمہاری تیغ ہی کے گہاٹ یہہ کشتی لگانی ہے
سمندر میرے سوز دلکی آگ کی پانی پانی ہے
جو پوچہی یار کہدینا یہہ پیغام زبانی ہے
جنون مجہہ آبلہ پاکی مگر اب میہمانی ہے
عوض پہولونکی تربت پر مگر تیوری چڑہانی ہے
کیا بہولی ہو تمکو یاد یہہ مہربانی ہے
تو ہی بیٹہی چہری تلوار شیرین اوسکا پانی ہے
اسی امید پہ ہمنے برسون خاک چہانی ہے
یہہ قاصد خط رسانی ہے یا ایذا رسانی ہے

عوض نامے کی بھیجین گے اوسی لوٹن کبوتر ہم
اسی پردے مین قاصد کی بیتابی دکھانی ہے

ہم ایسا رو گئے تھے اگر ورنہ اوسکی منھ پہ منہ رکھکر
ہوئی ہین مدتین جا بہ ذقنین اب بھی پانی ہے

تری تصویر اگر کھینچے دہن کے جا لکھی مانی
خدا ہی عالم الغیب اور یہہ سر نہانی ہے

جگر مین جا بہ غم ہین اور تڑپتی ہین نہین کہتے
ازل سی یان تج گویا مثل ماہی بی زبانی ہے

ہمین اس قید سے الم تو رہائی ہوتے
شب ہجر انکی عوض موت ہی آئی ہوتے

آئینہ دیکھتی تم تو نہ صفائی ہوتے
اوس سے بھی آنکھ لڑاتی تو لڑائی ہوتے

خود فروشی سر بازار جو لائی ہوتے
ان ہتو نکی تو خریدار خدائی ہوتے

وعدہ دیدار کا ہی شکل دکھائی ہوتے
کل جو آنی تھی قیامت ابھی آئی ہوتے

وصل کی رات ہے یون جلد نہ آئی ہوتے
اے سحر اور ذرا دیر لگائی ہوتے

آب خنجر اسی قاتل جو دکھائی ہوتے
پھلے بازو سی تڑپ کر نکل آئی ہوتے

شب فرقت کے جو تکلیف سنائی ہوتے
روح قالب مین کسیطرح نہ آئی ہوتے

بنکی پروانہ تجھی دیکھنی آئی ہوتے
شمع کی آنکھو نمین چربی جو نہ چھائی ہوتے

دشت غربت مین جو وحشت مجھے لائی ہوتے
بیکسی سات مری دور تک آئی ہوتے

گر مری ہاتھ مین اوسکی کلائی ہوتے
بیکلی سی مجھی اکدم نکل آئی ہوتے

محفل دوست مین گر اپنی رسائی ہوتے
لب دشمن پہ کبھی بات نہ آئی ہوتے

اس غزل مین تج سراپا کہی گویا مطلع
عاشقانہ غزل اک اور سنائی ہوتے

ای جنون ہاتھہ جو وہ زلف تک آئی ہوتے
آہ نی عرش کی زنجیر ہلائی ہوتے

اوسنے گر زلف کی زنجیر پنہائی ہوتے
صدقے اوس کمر کے اسیری سے رہائی ہوتے

پھر وہی ہم تھے وہی تم تھے وہی الفت تھے
صلح ہو جاتی اگر آنکھہ لڑائی ہوتے

شکل آئینہ مکدر نہ کبھی ہوتا مین
دل مین آتا جو غبار اور صفائی ہوتے

میری تربت پہ نہ رو تو ذرا ہنستے تم
منہہ نہ برسایا تو بجلی ہی گرائی ہوتے

طوق اوترا تری وحشی کی گلی سے بس مرگ
اب تو منت کی یہہ زنجیر بڑھائی ہوتے

مرگئے دیکھہ کے اوس بتکو جو ہم کبھی لگا
ایسی صورت تو نہ اللہ بنائی ہوتے

انگلی مری تربت پہ جو تم کیا ہوتا
عوض گل کبھی تیور ہی چڑھائی ہوتے

سنی ہوتی تب فرقت کی جو ایذا میر
پہاڑ کر اپنا گریبان سحرائی ہوتے

گر سیہ بخت کیا تو فلک اتنا کرتا
مثل سایہ نہ کبھی اوس سے جدائی ہوتے

سایہ افگن مری تربت پہ وہ مہرو ہوتا
اسطرح چادر مہتاب چڑھائی ہوتے

کیا گرفتار نگہبانی مین ہے زندان بان
ہم جو چھٹتے تو پھر اوسکی بھی رہائی ہوتے

کبھی مژگان کبھی ابرو وہ دکھاتا مجکو
کبھی برچھی کبھی تلوار لگائی ہوتے

گل نہ ہنستے تری فریاد پہ یون اے بلبل
مری نالون کے اگر طرز اوڑائی ہوتے

آب شمشیر سے طوفان بپا ہو جاتا
مری اشکون مین جو قاتل نے بجھائی ہوتے

دہن یوسف مصر مین بھر آتا پانی
اوس شکر لب نے جو تقریر سنائی ہوتے

مہر و مہ ہوتی مری طرح سے تو دیوانی
چاند سورج کی جو زنجیر دکھائی ہوتے

ہی یہ دلچسپ مکان اوسکا جو پڑتی مری انکھ
ہجر سا قید مین جو ہم انکھون سے دریا روتے
مین وہ مجنون ہون کہ دکھاتا جو کہین جذبۂ دل
بادشہ وقت کے ہین دولتِ خاموشی سے
عمر بھر مین دہنِ زخم سی خندان رہتا
ہون وہ دیوانہ کہ بجاتی وہ مجنونکی شبیہہ
تہی بہت حسرتِ پرواز قفس مین صیاد
یار کی تیغِ نگہ کرتی اگر مجھکو شہید
درد ہوتا مری زخمون مین تو میٹھا میٹھا
ناتہ سی آج وہ رنگِ چمن گل لیتا
مر گئین تھین وہ چمن مین تجھے لازم تہا صبا
سنگِ دلبر کبھی آتا تو بہی استقبال
خاکساری کے اگر رتبے سی آگہ ہوتا
وہ یہی آیا تہا تعظیم صبا کرنی ہے
اوٹھتی نہ اوٹھتی اثرِ ضعف سے وہ گر پڑتے
بخدا آپ اگر بندہ نوازی تم کو
گر تری ہی اوٹھنی نہ دہی سی بگڑ بیٹہا وہ

شکل روزن کبھی اوس سے جدائی ہوتے
خود بخود کشتی می لیتی کوائی ہوتے
محملِ نازسی لیلی نکل آئی ہوتے
مانگتی ہم جو دعا بہی تو گدائی ہوتے
تو نی ہنس ہنس کے جو تلوار لگائی ہوتے
لیکے مٹی مری لیلی جو بنائی ہوتے
بعد مرنی کی مری خاک اوڑائی ہوتے
لاش ہچکیمون نے انکھون سی اوٹھائی ہوتے
اوس شکر لب نی جو شمشیر لگائی ہوتے
شمع فانوس مین بھولی سمائی ہوتے
سروقد قمریونکی خاک اوڑائی ہوتے
ہڈی ہر ایک بدن سے نکل آئی ہوتے
ایفلک تو زمین سر پہ اوٹھائی ہوتے
خاک سے قدِ آدم تو اوڑائی ہوتے
میری مٹی کی جو دیوار اوٹھائی ہوتے
ای بتو گھر مین تمہاری ہی خدائی ہوتے
تو تو گویا تہا کوئی بات سنائی ہوتے

نظارۂ رخ ساقی سے مجکو مستی ہے
یہہ آفتاب پرستی ہے می پرستی ہے

خدا کو بھول گیا محو خود پرستی ہے
تو اور کام مین ہے موت تجھ پہ ہنستی ہے

نہ گل ہین اب نہ وہ ساقی نہ می پرستی ہے
چمنین منہہ کے عوض بیکسی برستی ہے

یہہ ملک حسن کے جانان عجیب بستی ہے
کہ دل سی چیز یہان کوڑیون سے سستی ہے

نہ صیام ہین گو منع می پرستی ہے
مگر ہون مست کہ ہر روز فاقہ مستی ہے

یہہ بی ثبات بہار ریاض ہستی ہے
کلی جو چٹکی تو مستی پر اپنی ہنستی ہے

بس اک رات کا مہمان چراغ ہستی ہے
سرہانی روئیگی اب شمع گور ہنستی ہے

دلا یہہ گور غریبان بہی زور بستی ہے
بجای ابر یہان بیکسی برستی ہے

گیا جو یان سی تہ خاک وہ کبھی نہ پھرا
زمینکی نیچی بہی دلچسپ کوئی بستی ہے

نہا کی بال نچوڑی تو یار کہنی لگا
گھٹا سیاہ اسیطرح سے برستی ہے

بس ایک ہاتھ مین دو ٹکڑی کر دیا ہمکو
ہمارے یار کی اک یہہ بہی تیز دستی ہے

کیا ہی چاک گریبان صبح محشر تک
یہہ اپنی جوش جنون کی دراز دستی ہے

ہمین تو قتل کیا بس اسی نزاکت نی
کہ وہ اوٹھاتی ہین تیغ اور نہین اوکستی ہے

دکہا کی پہول سی چہرے کو دل لیا خوش ہو
جو بدلی گل کی ملی عندلیب سستی ہے

اب ایک توبہ پہ آئی ہے مغفرت تیری ہاتھ
خرید کر کہ نہایت یہہ جنس سستی ہے

دکہائی جس نے نہ صورت ہمین دم آخر
اوسکے دیکھنی کو روح اب ترستی ہے

نہ ٹوٹی شیشۂ می میری سنگ مرقد سے
پس از فنا ہی مجھی پاس می پرستی ہے

اسیر کر کے ہمین خوش نہو جیو صیاد
کہ تو بھی یان تو گرفتار دام ہستی ہے

عجب نہین دم عیسی سے بھی جو گل ہو جاے
کہ شمع صبح ہمارا چراغ ہستی ہے

وہ مانگتا ہی سے مرجان رونما مین
یہی جو مول ہی تو جنس حسن سستی ہے

کیا ہی اسنے تو یوسف کا چاک دامن پاک
نہ پوچھو عشق کی جو کچھ درازدستی ہے

کہو نمین ہی ہی ساقی وہی سبو وہی جام
مدام بادۂ وحدت کی مجھکو مستی ہے

علم ہی تیغ دو دم سے پر سر جھکائے ہو مین
تری گلی مین ہے ظالم بلند پستی ہے

جو چاہی رحمت حق عجز کر شعار اپنا
روان ادہر کو ہی پانی جدہر کو پستی ہے

سفید ہو گئی موی سیاہ غفلت چھوڑ
ہوئی ہے صبح کوئی دم چراغ ہستی ہے

ہر اک جوان کا قد خم ہوا ہی پیری سے
مآل کار بلندی جہان مین پستی ہے

وہ اپنی جنبش ابرو دکھا کی کہتا ہے
یہہ وہ ہی تیغ اشارون سے جو کستی ہے

چہ خوش بود کہ برآید بیک کرشمہ دو کار
صنم بغل مین ہے دل محو حق پرستی ہے

ہی خوب بھلی سی **گویا** کرو نمین ترک سخن
کہ اکدم مین یہہ خاموش شمع ہستی ہے

ہون وہ بلبل رونیکو دی حق نے چشم تر مجھے
نالونکو منقار دیکے بند ہی خاطر پر مجھے

ہجر سا مین خوش آئی کیا ہی اجر مجھی
باعث دوران ہے سر گردش ساغر مجھے

ڈھونڈھتا ہوا اور نہین ملتا ہے اپنا گھر مجھے
ایکدر کی یاد نی گویا کیا ششدر مجھے

یان تلک فرط محبت نے کیا لاغر مجھے
چاہیی رہنے کی خاطر نقش حب کا گھر مجھے

رشتہ آسا یادِ دندان نے کیا لاغر ہے مجھے
پوست سے باہر نکل آئین رگین مسطر کی طرح
نامہ لکھہ کر دستِ رنگین مین جو وہ لے جا جان ب
راہ دکھلائی قیامت وعدۂ دیدار نے
ہین جو دل سے ہوئے فلک شیدا خالِ مہ جبین
ہون وہ بلبل اپنی داغون سے چمن رکھتا ہون ساتھہ
سے مینے غیر از طوق و زنجیر ایکجون تہنا کچھہ
حال میرے کچھہ سیہ بختی کا انروزون پوچھہ
کیون نہ پائے یہ جبینان پر جبین سائی کرون
کام آیا یہہ کہ مر را تو نکار و نا عندلیب
جسم مین اسکی نہین ہے بال جز موئے کمر
اسلیے مرتا ہون تیغ ابروئے صیاد پر
مثلِ اخگر جل رہی ہین آنکھہ مین لختِ جگر
دیکھی ہتیابی خدائی گوہرِ غلطان کیا
سر پھرایا واعظون نے کر کی ہر دم گفتگو
کیا کرون نظارۂ رخ درمیان حائل ہے
جاؤنین جس وقت جاہون بیٹھ کر

اندنون رہتی ہی سیرِ کوچۂ گوہر مجھے
کسقدر ہی حسرتِ نظارۂ نشتر مجھے
طائرِ رنگِ حنا پہنچائی خط اوڑکر مجھے
رات دن ہی انتظارِ آمدِ محشر مجھے
کیا سیہ بختی سی میرے یہہ ملا اختر مجھے
صورتِ طاؤس بخشی ہین خدا نے پر مجھے
بس لڑکپن مین ہی خوش آیا تو یہہ زیور مجھے
مثلِ داغِ مہ سیہ ہو دیکھی گر اختر مجھے
کفشِ زرین کی ستارا کیا ملا اختر مجھے
مثلِ شبنم دامنِ گل کا ملا بستر مجھے
ایک اس آئینی مین آیا نظر جوہر مجھے
باڑہ کی ڈوری سے بند ہوا ہین اپنی پر مجھے
ایجنڈ اکیا دی ہی چشمِ روزنِ مجمر مجھے
پاؤنکی بدلی پی رفتار بخشا سر مجھے
کب مین کہتا تہا الہی تجہہ سے پیدا کر مجھے
بنگیا ہی آئینہ اب سدِ اسکندر مجھے
ضعف سے ... دیوارِ جانان در مجھے

حسرتِ پرواز نکلی ناتوانی کی سبب
پوچھو ہون اشکِ گرم تو جلنے لگی بجلی کیطرح
مین تو عریانی مین ممنون ہون کسی ہم چشم کا
کب ہوئے فرصت گریبانِ سحر کو چیر کر
تو جگر کیون میری پر لڑکی اوڑا یا کرتی ہین
حسرتِ دیدار کچھہ لکھنی ہی اپنی یار کو
اگیا جسدم عرق اوسکی رُخِ پُرنور پر
جامۂ عریانیِ تن چاک ہو مثلِ کتان
ناتوانی سی پڑا ہون خاک پر تو کیا ہوا
وصفِ تیر بیدمانی کی جو مین دزبان
انتظارِ نامۂ جانان نی زار ایسا کیا
وان قبا تو نی اوتاری یار بھر خوابِ ناز
خانہ بردوش اس گلستان مین رہا مین عمر بہر
وہ نشانہ ہون جہان تو ہوگا اوڑکر جاؤنگا
وصفِ چشمِ مست کچھہ کہکر اگر مین جیب ہون
کعبے اور بتخانی جا کی بہلا کیا کام تھا
شکرِ اللہ گر کبھی ہوتا ہے دردِ استخوان

لی اوڑا ساتھہ اپنی ہنگ رُخ مرا اگر ہے مجھے
دی فلک نا تفرض اگر دامان ابر تر مجھے
جامۂ آبِ روان دے اشکِ چشمِ تر مجھے
چاک کرنا ہی ابھی تو دامنِ محشر مجھے
کیا ملی ہین اسطرح اوڑنیکی خاطر پر مجھے
انگھہ کی ڈورے ہی ہونا ہی اب بستر مجھے
ماہِ تابان پہ نظر انی لگی اختر مجھے
گر بلا لی تیغ دکھلائی سرادکر مجھے
لی اوڑی ہین ہوش میری تا فلکِ اکبر مجھے
اس لیے کہتی ہین سب غیب اللسان اکثر مجھے
لائی خط جبتک صبا کب لیے اوڑی صرصر مجھے
یان جنون نے اپنی جامی کیا باہر مجھے
ہون وہ بلبل آشیان مین میری بال و پر مجھے
ابتو ای ظالم تری تیرون نے بخشی پر مجھے
صورتِ مینا کہی قلقل لبِ ساغر مجھے
تیری گھر کی جستجو پھرواتی ہی در در مجھے
دیکھہ جاتی ہین سگانِ کوچۂ دلبر مجھے

اس زبان سی کیا کرون مین ساقیِ کوثر کی مدح
یا الٰہی دی زبانِ موجۂ کوثر مجھے

یا محمد مجھکو دیدارِ خدا ہوی نصیب
یا الٰہی تو دکھا دی روی پیغمبر مجھے

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اپنی گویا کو کبھی بوسہ لبِ شیرینکا دے
طوطیِ شیرین بیان ہُون چاہیی شکر مجھے

اپنا ہر عضو چشمِ بینا ہے
اسقدر انتظار تیرا ہے

جو ہے محبوب تیرا شیدا ہے
یوسف آگی تری زلیخا ہے

ایک مہرو بغل مین سوتا ہے
آسمان پر دماغ اپنا ہے

خاک مین جو ملا دیا محبوبہ کو
آسمان نے زمین کو سونپا ہے

کسنی چہری سے بال سرکای
شام کو صبح آشکارا ہے

استخوان تک کبھی گذر نہ کیا
میری حق مین ہُما بھی عنقا ہے

تیری قدمون پہ کیون نہ قیس گری
نقشِ پا رشکِ روی لیلا ہے

ان دنون اے مسیح دم تجھہ پہ
دم نکلتا ہے دم نکلتا ہے

تولون اوس سیم تنکو نظرونمین
یہہ مرا جسمِ زار کانٹا ہے

حسنِ خوبان ہلال و بدر کیطرح
کبھی کم ہے کبھی زیادا ہے

اوس بیابان مین لیگئی وحشت
آہ نو جسکا ایک کانٹا ہے

دلمین رہتا ہی اوس کمر کا خیال
کیا یہہ عنقا کا آشیانا ہے

آؤ انکھومین ایک دم ٹھہرو
پتلیونکا یہان تماشا ہے

کفِ پا بھی نہ ہم کو دکھلائے
برہمن ہاتھہ دیکھہ جاتا ہے

یار ناہم خدا ہے کشتی مین
نا خدا آج پار بیڑا ہے

تیرا نقشِ قدم زمین پہ نہین
آسمان پر کوئی ستارا ہے

ہمسے تم دشمنی لگی کرنے
دوستی اب نصیبِ اعدا ہے

کہہ رہی ہین شبِ فراق مین ہم
آج کس کو امیدِ فردا ہے

خار پہ چبھکر جو ٹوٹتا ہے کبھی
آبلہ پھوٹ پھوٹ روتا ہے

آنکھین نرگس ہین رخ ہے گل قدرو
تو تو اے گل چمن سراپا ہے

کام پوشاک سے نہین ہمکو
عیب پوشی ہمارا شیوا ہے

دمی سلیمان کی اوس پر یکو قسم
اسطرح شیشی مین اوتارا ہے

زلف نے نقدِ دل کیے ہین جمع
ابتو یہہ سانپ کوڑیالا ہے

پوہنچی ہین گور کی کناری ہم
ہم سے ابتک تمہین کنارا ہے

جُرم گویا کے بخشوا دینا
یا محمد فقیر تیرا ہے

سائل ہون ابر تیر کا اوس خانہ جنگ سے
گویا زبان ہے زخم کی منہ مین خدنگ کے

مستی مین توڑ ڈالا ہے شیشونکو سنگ سے
خود محتسب ہون نشہ میکی ترنگ سے

ابرو نی تیغ تیز سے مجھکو کیا شہید
مژگان نے برچھیون سے نگہ نے خدنگ سے

اورنگِ نخلِ طور ترا سایہ گر پڑی
مثلِ عقیق نکلی شجر دم مین سنگ سے

پہلی ہی محتسب کے انہین سر سے توڑ دی
ہر دم نہ موہنہ کو دیکھہ مرے سر پہ توڑ ڈال
ای محتسب تو ان کو مرے سر پہ توڑ ڈال
مطرب ہے روئین سن کے مری نالونکی صدا
مطرب نے ہجر یار مین چہیڑا اوسی اگر
سرگشتہ وہ ہو گر کبہی سوتین گرد شمع
ای جان جان ہر ایک کا پہرا وسیہ دل پسے
پتہرا ئین انکہین میری جو نہین جو نکلین اشک
سرگشتگی کا بعد فنا بہی اثر رہا

آخر وہ شیشے توڑ یگا اکروز سنگ سے
آخر بنا ہی آئینہ ای طفل سنگ سے
بنوائی شیشے ساقی نے لڑکونکی سنگ سے
افزون ہے جام چشم کہین جلترنگ سے
آواز گریہ آئی گی پہر تار چنگ سے
مانند گرد باد پہری پای لنگ سے
گر آسیا ہی ہے تو چوکہٹ کے سنگ سے
بہر دین یہہ طفل دامن تر گانکو سنگ سے
بنتی ہی آسیا مری تربت کے سنگ سے

گویا کمان ابر و جانانکی وصف پوچہیہ
زخمونکی موہنہ سے اور زبان خدنگ سے

لب جان بخش پہ دم اپنا فنا ہوتا ہے
چہیڑ ناز لف کا مشاطہ برا ہوتا ہے
صندلی رنگ کسیکا ہی جو یاد آجاتا
جب مرے قتل کے مضمونکا وہ خط لکہتا ہے
دل دہڑکتا ہی کہین یار نہو مجہہ سے بہی خفا
تو جمین نہین جاتا ہی تو یار غش سے

آج عیسے سے بہی یہہ بیمار جدا ہوتا ہے
ہاتہہ اس جرم پہ شانی کی جدا ہوتا ہے
درد سر اور بہی صندل سے سوا ہوتا ہے
مستعد آنی پہ کیا پیک قضا ہوتا ہے
خود بخود آج مرا دم جو خفا ہوتا ہے
ایک ہی دم ان مین قد سرو دوتا ہوتا ہے

ہمسری کی تہی کہین ناخنِ پا سی اوسکی — ماہ نو اس لیے انگشت نما ہوتا ہے

کہینچ لیتا ہی وہ جسوقت ادا سی شمشیر — کام اتنی ہی مین عاشق کا ادا ہوتا ہے

یہہ گہلا ہون شبِ فرقت مین اجل مجکو نہ آئی — ڈہونڈہتی وہ لیکی اگر شمع تو کیا ہوتا ہے

صفا پہر جاتی رہین یہہ ماہ جبین تیرا لطرح — الفلک تجہ جو کبہی ہمسے جدا ہوتا ہے

انگلیون کا نہین مذکور گلی کٹتی ہین — تو وہ یوسف ہے جہان ذکر ترا ہوتا ہے

میری تربت پہ سدا رہتی ہی قرآن خوانی — ذکر ای مصحفِ رخسار ترا ہوتا ہے

زلفکہ دستِ حنائی سی جو چہوتا وہ شوخ — تو گرفتار وہین دزدِ حنا ہوتا ہے

دست و پا کاٹکے زندان سی نکالا مجکو — اسطرح کوئی گرفتار رہا ہوتا ہے

چمنِ جوہرِ شمشیر مین گلگشت کرون — فصلِ گل مین تو یہی قصد مرا ہوتا ہے

دیکہہ کر دیتی ہین مت ہاتہہ گہو دولت فقر — شاہ کہلاتا ہی جو کوئی گدا ہوتا ہے

عرق آتا ہی جو ابرو پہ تو کہتا ہی وہ شوخ — آبِ شمشیر سی طوفان بپا ہوتا ہے

غم مین اوس ماہ کی بن جائیگا شکلِ مہ نو — چرخ بہی آج کل انگشت نما ہوتا ہے

غل مچایا ہی جو زنجیرون نی ای ندانیان — قید سے کون گرفتار رہا ہوتا ہے

ہاتہہ رکہتا ہی وہ بت اپنی بہون پر اسطرح — جیسے محراب پہ اللہ لکہا ہوتا ہے

تہا گرفتار شب و روز نگہبانی مین — ہم جو اب چہٹتی ہین صیاد رہا ہوتا ہے

پہر بہار آتی ہی ای خارِ بیابان خوش ہو — آج کل پہر گذر آبلہ پا ہوتا ہے

ہی رُخِ پنجہ مژگان کی اپنی وکیل ... — ... انگشت نما ہوتا ہے

ایسی نفرت ہے کبھی تیر لگاتا نہیں یار
میری ہی مٹی سی جو تو وہ بھی بنا ہوتا ہے

ہی سر طالعِ خفتہ کا جگانا مشکل
شور محشر بھی اگر آئی تو کیا ہوتا ہے

مر گئی ہم تو صبا لائی جوابِ نامہ
وہی ہوتا ہے جو قسمت کا لکھا ہوتا ہے

بات بھی منہ سے نکلتی نہیں اوسکی آگے
مجھی حیرت ہے کہ گویا مجھی کیا ہوتا ہے

نہ آسمان کے ہوئی اور نہ ہم زمین کے ہوئی
جو تیر دل سی گری ہم پھر کہین کے ہوئے

گدا جو کوچۂ گیسوی عنبرین کے ہوئے
تو بادشاہ خطا ختن چین کے ہوئے

نہ اپنی گھر کی نہ ہم کوی نازنین کے ہوئے
ہوئی جو آہ تیرے باہر نہ پھر کہین کے ہوئے

انہیں کے عشق نے یارب مجھے کیا گمراہ
مین کیا کرون کہ صنم سنگ راہ و دین کے ہوئے

ہماری خاک سی کیونکر نہ بوی مشک آئے
غبار کوچۂ گیسوی عنبرین کے ہوئے

سوای نام خدا کیا ہے ہم فقیروں پاس
کہ سر نوشت مین ہم سنگ ہم نگین کے ہوئے

بیان کیو واسطے ای مہ بنا ہلال زبان
فلک یہ وصف تیری چاند سی جبین کے ہوئے

برنگ طائر رنگ حنا ہون اے صیاد
جو تیر ہاتھ لگی ہم تو بس نہیں کے ہوئے

برا ہو زیست کا کیا کیا الم دکھاتی ہے
چھٹی وہ رنج سی پیوند جو زمین کے ہوئے

مسے لگانیکی تکلیف کچھ اوسی تھو نے
کبود بوسی لب میر نازنین کے ہوئے

فراق یار مین اعضا ہین آدشمن جان
یہہ دو نو ہاتھ ہے دو سانپ آستین کے ہوئے

جو گیسو کھول دی گوری تو ہی گور کالی لوگ یہ
مری نگاہ مین وہ سانپ آستین کے ہوئے

برائیونکو مری انتخاب کرتا ہے
پسند طبع مری عیب نکتہ چین کے ہوئے

کریگا مہر درخشان یہہ حسن روز افزون
کہ وہ ہی ہفتون مین تم چاند چودہوین کی ہو

ترا مکان ہے جنت لگا لی جائینگی ہم
کہ مبتلا تری اس رنگ گندمین کی ہوئے

کہین ملک و قنا ربنا عذاب النار
بلند شعلے مری آہ آتشین کے ہوئے

وہ اب بلاتے ہے ہمکو تو کون جاتا ہے
یہہ ضعف ہے کہ جہان بیٹھے بس وہین کے ہوئے

بہلا مین یار کا ای ضعف کیا ہون دامنگیر
گئی جو ہاتھہ گریبان تلک وہین کے ہوئے

گرا کئی اپنے پیچھے بجلے فلک نہ دیکھہ سکا
نصیب دانی جو زنجیر آہنین کے ہوئے

جو حال لکھہ کی جدا ایکا مہر کی بیٹی
تو حرف حرف جدا خود بخود نگین کے ہوئے

جو آیا رو ہمین یاد اوسکا رنگ سرخ و سپید
کچھہ اشک گل ہوئے کچھہ پھول یاسمین کے ہوئے

کبھی ہم پہ ہوا ای فلک ترا احسان
بنی بہی خاکسی پیوند بہی زمین کے ہوئے

نہ ہم ہی شاد ہین بت اور نہ ہی خدا راضی
نکفر کی ہوئی گویا نہ ہمتو دین کے ہوئے

یہی ہے بس شب فرقت مین اپنا مدعا تجھہ سے
گریبان سحر ہو چاک آئے دست دعا تجھہ سے

مژہ اوسکی جو برگشتہ ہین ایدل کیا ہوا تجھہ سے
کہا نکی طرح ان تیرونکا رخ کیون پھر گیا تجھہ سے

نکلیو نکلا او لجھی گویا یار کی زلف دوتا تجھہ سے
کہا مشک ختن اوسکو ہوئی کیسی خطا تجھہ سے

گنہ کرتا ہون بر امید بخشش ہے خدا تجھہ سے
ستم تجھہ سے کرم تجھہ سے خطا تجھہ سے عطا تجھہ سے

نہ کچھہ محروم ہے سر کو تو خشت سر خم سے
تمنا عالم وحشت مین یہہ ساقیا تجھہ سے

کئی ہین پیچ کیا کیا سرِ حرص ہی آخر اوس تنکے
بنایا ہی پریشان تو نے مجکو ای سیہ بختے
خبر کیونکر ہوئی تجکو تمہارے بیقراری کے
لیا ہی دل جو میرا تو نے چشمِ مست دکھلا دے
جو تیرا نام یون سن کے تمنے منہ مین پانی بھر آئی
ہر اک روزن سے اخترِ ماہِ نو پر حلقہ ہو رہا ہے
گریبان بہت کے از خود بہر استقبال آئیگا
چلے خط لیکے سو یار کشتی جو قلمدان کے
اکسے بیجرم کی گردنپہ بہہ آکر ٹھہرتی ہے
گری ہین یار کے نظرون سے ہم بہی اشک کی صورت
کیا غم تو نے شاید ہم سیہ بختونکی مرنیکا
اگر خطِ غیر کالی ہاتھہ مین جانان جلا دینا
جو اوس کوچہ کا پھرنا یاد آئی میرے پاؤنکو
دمِ رفتار تیری نقشِ پا تسخیر کرتی ہین
مگر مجہہ ناتوان و زار کا سایہ پڑا تجہہ پر
نظر آیا جو مین وحشی گرین پاؤن پہ زنجیرین
جنون نے دو دہا تہہ ہی مجکو شہر بلوایا

رسائی سیکھی واللہ ای الفِ سہا تجہہ سے
کہنچا ہی خوب نقشہ گیسوِ دلدار کا تجہہ سے
تری اِس کان کی مچھلی نی شاید کہدیا تجہہ سے
عوض شیشی کی ساغر مانگتا ہون ساقیا تجہہ سے
مِلا ہی ای زبانِ تیغِ قاتل کیا مزا تجہہ سے
مکانِ یار کا کہتا ہون ای قاصد پتا تجہہ سے
اگر ای آستین دستِ جنون باہر ہوا تجہہ سے
دمِ تحریر کیا ای چشمِ تر دریا بہا تجہہ سے
اگر ای دوشِ قاتل تیغ ہوئی جدا تجہہ سے
عجب کیا ہی جو قاصد خط ہمارا گر پڑا تجہہ سے
جو مدت سے صنم سُرمہ لگانا چھٹ گیا تجہہ سے
تمنا ہی یہی ای آتشِ رنگِ حنا تجہہ سے
نکل جائین صدا کیطرح ای زنجیرِ پا تجہہ سے
بجا ہی سیکہین عامل نقش اگر اِس چال کا تجہہ سے
کہ اب تنکا بہی اوٹہہ سکتا نہین ای کہربا تجہہ سے
ہرا ہی جذبِ افزون دیکہا ہی آہن ربا تجہہ سے
اگر کین مین بہی ای دون نہ کچھ التجا تجہہ سے

پڑون مین جس کے قدمون پر اپنا کرون اوسکو
بھلا بتخانی سی مین او ٹھکے کعبے کسلیی جاؤن
نکرتی ہم جو عصیان رہتی پھر محروم بخشش سے
دیارِ مصطفےٰ دکھلا مزارِ مصطفےٰ دکھلا
غرض ہے تو تمنا تو ہی حاجت تو ہی مطلب تو
دِلا جو چاہتا ہے تو گرین سلطان ہے قدمو پر

بنا ہون حلقۂ زنجیر ای قدِ دوتا تجھ سے
جو یہہ ہے پیچ نہین جاتی یارب کوئی جا تجھ سے
یہہ ای تر دامنی حاصل ہوا آبِ بقا تجھ سے
یہہ مطلب ہے خدا تجھ سے یہہ حاجت ہے خدا تجھسے
نہین کچھ مانگتا ہون ای خدا ہے سوا تجھ سے
فقیری کر فقیری کر کہا تجھ سے کہا تجھ سے

زمین شعر تک لایا مضامین آسمانون کے
نہین بچتا ہی گویا کوئی مضمون ورکا تجھسے

پھر کھین چھپ چھپ کے ہم جانے لگے
دیکھنا پھر گل کوئی سے ہے پھولتا
پھر مرے آہو لسے کانپ اوٹھی زمین
ساتھہ سونا اوسکے پھر یاد آگیا
پھر کسے گل پر طبیعت آگئی
پھر ہوا طوفان کا ڈر خلق کو
یاد آیا پھر کوئی ابرو کمان
پھر ہمین اک برق وش یاد آگیا
پھر وہ مجھسے بے سبب کہنے لگا

لوگ پھر آ آ کے سمجھانے لگے
پھر یہہ ادس گلرو یہ گل کھانے لگے
پھر فلک نالون سے تھرّانی لگے
پھر ہمین اب غش پہ غش آنے لگے
نالے پھر بلبل کے خوش آنے لگے
اشک پھر آنکھون مین بھر آنے لگے
پھر کمان کی طرح چلانے لگے
ابر سان پھر اشک برسانے لگے
لوگ پھر سمجھا کے لے آنے لگے

پهر مہِ نو کا ہوا اون پر گمان
پهر بہت جہینپے بعد وہ آسنے لگے
پهر مجہے اللہ دے صبر و قرار
پهر بہت ترسا ہمین ترسانے لگے
رہتی ہی پہر سینی پر تصویرِ یار
دل کو پہر اس طرح بہلانے لگے

پہر خیالِ زلف ہے گویا ہمین
پہر ہم اوسکے پیچ مین آنے لگے

کیون بہنے لگی آنکھہ پہر چشمِ تر ایسے
کیون ہنی لگی شدتِ دردِ جگر ایسے
کیا وصف لکہون کاکل و رخسارِ صنم کا
دیکہی نہین ہمنی کبہی شام و سحر ایسے
کستے ہیہ گلال اوس رخ روشن پہ ہٹا ہے
چہائی نہ شفق چہرۂ خورشید پر ایسے
اسواسطے ہی ضبط کہ تا غش نہ چلے جائے
آجائی کہین لب پہ نہ آہِ جگر ایسے
نقشے تو بہت خامۂ قدرت نے بنائی
لیکن نہ بنا پہر دہن ایسا کمر ایسے
کیا ڈہونڈہی اوسکو کہ نشان تک نہین ملتا
ہمنے کبہی دیکہے نہین نازک کمر ایسے
دیکہون جو رخِ یار مین آئینی کے بدلے
کب ہوگی میسر مجہے یارب سحر ایسے
مین کیا کہون جو صبح جدا ئی نے دکہایا
ہوگی نہ قیامت کی بہی ہر گز سحر ایسے
جس طرح کہ ہو پیش گہر دانت کی ڈاتی
آگی درِ دندانکی ہی قدرِ گہر ایسے
کہتا ہون نکچہہ اپنی نہ سنتا ہون کسیکی
انکے وزوں غشی رہتی ہی دو دو پہر ایسے
تیغ نگہ و تیر مژہ روکی جو ہر دم
جز داغ جگر لاؤن کہان سی سپر ایسے
ای ہور نقا کس ہی تجہی دیجیے نسبت
صورت نہ پری کی ہی نہ شکل بشر ایسے

افسردہ ہوا میرے دم سرد سے عالم
ٹھنڈا ہی نہین ہوتی ہی نسیم سحر ایسے

ہونٹھون تلک آئی تو ابھی آئی وہ در تک
البتہ مری آہ نہین بے اثر ایسے

اشکون کے سبب پلکین مری کیا ہے جھکے ہین
شبنم سے خمیدہ نہو شاخ شجر ایسے

سن سن کی مرا حال وہ کہنے لگا گویا
دل نرم ہوا جاتا ہی باتین نہ کرا ایسے

حال اپنا قیس کو چل کر سنایا چاہیے
روئیے کچھ آپ کچھ اوسکو رولایا چاہیے

دل سے داغ عشق پیری مین مٹایا چاہیے
صبح ہو تو شمع روشنکو بجھایا چاہیے

گو تری جانب سے آئی لن ترانی کی صدا
مثل موسی ہم کہین گے مونہہ دکھایا چاہیے

مر گئے پر بھی ہی باقی حسرت دیدار یار
قبر مین یارو کوئی روزن بنایا چاہیے

مار ڈالا مجھکو تیرے جنبش مژگان یار
غسل میت آب خنجر سے دلایا چاہیے

زاہد و بت تا پڑہین باہم نماز صبح و شام
چین گیسو سے ذرا اکھڑا دکھایا چاہیے

ماہ تابان عکس روے یار کو کہیے اگر
آئینے کو چاند نے اے دل بنایا چاہیے

تخت دل ہی آئینہ خانہ بنے ہی چشم تر
اے خیال یار پھر سینے مین آیا چاہیے

روئیے اب وصل پریرو کی خیال ہجر مین
اشک کا دانہ سلیمانی بنایا چاہیے

باندہیے ہر بیت مین جو دل ہی یہ خیال
ڈھونڈہ کر اب عرش سے مضمون لایا چاہیے

شوق پا بوسی مین ٹکراتا ہی فرہاد اپنا سر
قبر کو شیرین کوئی ٹھوکر لگایا چاہیے

لطف کہلایا کر دیا ہم شفق اور شام کا
پان اگر کھانے ہو مسی بھی لگایا چاہیے

کہیے گویا قصۂ فرہاد کی وہ ہو کے مین حال
سرگذشت ایسے اوسے اب یون سنایا چاہیے

پھر گلگشت جب اوس گل کا گذر ہوتا ہے
دم گریہ جو وہ سو پیش نظر ہوتا ہے
کون کہتا ہی نہین دام مین آتا تھا
کھب گئے دل مین یہ کس خنجر مژگان کی ادا
حال جس سطر مین ہوتا ہی مرے رونیکا
کبھی کچھ زلف کی باتین کبھی رخ کا مذکور
ہین سبکدوش سدا قید الم سے آزاد

سرو گلزار کی اک درد جگر ہوتا ہے
اشک کے روشنی سی وقت سحر ہوتا ہے
میری ہر بیت مین مضمون کمر ہوتا ہے
دل تڑپتا ہی جدا ٹکڑے جگر ہوتا ہے
دائرہ اوس کا ہر اک دیدۂ تر ہوتا ہے
شام سی ذکر یہی تا بہ سحر ہوتا ہے
کب گرفتار قفس مرغ نظر ہوتا ہے

یاد مین اوس پری رو کے دندان جو رو رون گویا
آنکھ سے اشک نکلتے ہی گہر ہوتا ہے

دم پھڑک جائے جسے سنتے ہی تقریر یہ ہے
قتل ہونگا مین ترے تیغ سے یہ لکھا ہے
دیکھتے رہتے ہین ہم خواب پریشان اکثر
خط ہوا اشک رواں پنجہ قاصد مژگان
آسمان کی ہمین گردش ہی دکھاتی گردش
لاکھون عاشق جو وہان نقش بدیوار ہین

دیکھی تو جی ہی نکل جائے نگہ تیر یہ ہے
جوہر تیغ نہین ہی خط تقدیر یہ ہے
پیچ مین آئینہ کے اوس زلف کے تعبیر یہ ہے
چشم گریان ترے مضمون کی تاثیر یہ ہے
کہکشان یہہ نہین چرخ پہ شمشیر یہ ہے
کوچۂ یار ہی یا گلشن تصویر یہ ہے

بیخودی مین گل و سنبل کو جو دیکھا گویا
رخ مگر رنگ سے یہہ زلفِ گرہ گیر یہ ہے

وصف اوس عارض و گیسو کی کرون کیا گویا
روزِ روشن ہی اگر وہ تو شبِ تیر یہ ہے

لگا کر دل بتِ نا آشنا سے
سوال بوسۂ لب سے رُکے تم
ہلایا مہر و مہ نے بار ہا مونہہ
عجب ہے یار کی تصویر رفتار
ذرا دیکھو تو اللہ ری نزاکت
ہر اک محبوب کے کیا سر چڑہے ہے
ہزارون ہو گئے ٹکڑے گریبان
مسلمان بھی کرین سجدے بتون کو

عبث ہم پھر گئے اپنی خدا سے
لگے چڑنے فقیرون کی صدا سے
نہین نسبت تمہاری نقشِ پا سے
پری کی نقش کھینچی نقشِ پا سے
قدم اوٹھتا نہین بار حنا سے
رسائی سیکھیے زلفِ رسا سے
چلے دامن اوٹھا کر اس ادا سے
دعا مانگی تو یہہ مانگی خدا سے

وہ ہم بے پر ہین گویا جو موئے پر
غبار اپنا نہین اوڑتا ہوا سے

تصورہم نہ بالہ کرتا ہی اک لیلی شمائل سے
کرون بانی کو گاگاہ مین بیتابی دل سے
یقین ہی ضعفِ روز افزون مجھی آزاد کر دیگا
مری پاؤن نکی نیچی سی مین بھی نکلی جاتی ہی

مری آغوش بھی کچھ کم نہین آغوشِ محمل سے
مری تصویر بھر کھینچی وہ رنگِ روی بسمل سے
نکلجائینگی ہم مثلِ صدا اک دن سلاسل سے
تعجب کیا ہی گر پیچھے رہو ہم اپنی منزل سے

گران ہی بد دماغی سی چٹکنا غنچۂ گل کا
نہ کیونکر سر مرا پھرنے لگے شور عنادل سے

ہوا ثابت یہ ہمکو چاندنی اس سی چھٹکتی ہے
چھپاتا ہی سپہر کی چاند کو وہ اپنی کہگل سے

عوض اب چاندنیکی خاک کو سونپو تو بہتر ہے
نہ رکھو تم امید زیست ہرگز اپنی گھایل سے

ندی تکلیف اب ای آرزوی وحشت پیما نے
یہہ فرط ضعف سے مین اب مین ہون آتا مشکل سے

کہین ہم محتسب نے کر دیا آزاد ای ساقی
ہماری ہاتھ باندھی موج می کی گر سلاسل سے

لکھا ہی بی نقط قرآن شاید کلک قدرت نے
ترا روی کتابی ہی معرا ای پری تل سے

مثال کوہ کن اب زندگانی تلخ ہی مجکو
شکر رنجی ہی ان روزون اک شیرین شمایل سے

طلب کرتی ہین بوسہ اور لب ہو وانکار و کر
سحاب آسا برستی ہین گہر دامان سایل سے

بس از مردن بھی ہے ہو نہین مجو حسن عارض جانان
بجا ہی کوئی آئینہ بنائی گر مری گل سے

مری تاثیر حق گوئی سے کیا ڈرتی ہی ای گویا
صدائے حق اگر آتی شکست رنگ باطل سے

بی زبان کوئی ہی کہتا کوئی بیہوش مجھے
باتین سنواتی ہین کیا کیا لب خاموش مجھے

ہاتھ مین کاسہ سر لیکے لحد سے نکلون
ابھی گر یاد کری ساقی مینوش مجھے

پوچھون اب کس سے نشان اپنی کمان ابرو کا
لب سوفار نظر آتے ہین خاموش مجھے

منہ سلیون پہ کیا کرتا ہون پیراہن چاک
زیب دیتا ہی جو کہتی ہین کتان پوش مجھے

یاد گیسو مین سدا اڈہا ہیچکے مونہہ روتا ہون
ایک زنگی نی کیا خلق سی روپوش مجھے

کرسکے اب جو پتہ یاران عدم کا ہو [illegible]
تفرقہ دیتا ہی لب گور کی خاموش مجھے

